


یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک رہبرِ راہ زندگانی ہیں!

SEPTEMBER 2017

آفاقی معلومات کا علمبردار

# ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت ® لاہور

## 23 ستمبر 2017ء دُنیا کیلئے پُراسرار دن؟



وزیر اعلیٰ پنجاب
کیا وزیر اعظم
پاکستان
بن سکتے ہیں؟
علم نجوم سے تجزیہ






وزیر اعظم
خاقان خان عباسی
کا مستقبل؟

ماہ اکتوبر سے پاکستان کی تمام بڑی بُک شاپس پر دستیاب ہوگی



شرفِ
عطارد







بیاد حضرت میراں حسین زنجانی رحمتہ اللہ علیہ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمتہ اللہ علیہ لاہور

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی
# آئینہ قسمت ® لاہور
آفاقی علم نجوم کا علمبردار

جلد نمبر 70 September 2017 شمارہ نمبر 6

بانی ادارہ منجم اعظم الحاج سیّد ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندانِ زنجانیہ عالیہ
شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ
مڈل ایسٹ 7000 روپے
انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے
یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے
امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

قیمت 70 روپے
سالانہ چندہ 750 روپے
لائف ممبرشپ 9000 روپے
لائف ممبرشپ 1000 ڈالر For 12 Years





کاشانہ زنجانی 125۔ڈی، گلبرگ 2
54660 بالمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ لاہور
Ph: 042-35752277 - 35872277
Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی راولپنڈی
19-A جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب/آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ
PH: 051-8732742
051-8732764

کاشانہ زنجانی
نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ
آرام باغ روڈ، کراچی-74200
Ph: 021-32217544

7 آئینہ قسمت ستمبر 2017ء

وزیراعلیٰ پنجاب شہباز شریف
کیا وزیراعظم پاکستان بن سکتے ہیں؟
ان کا مستقبل علم نجوم کی روشنی میں



سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس ریلوے روڈ، لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی D-125 گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

# حمد

وہ ہے ذاتِ باری تعالیٰ
جس نے ہر آفت سے نکالا
دُنیا کی ہر چیز کا مالک
وہ ہی آقا وہ ہی مولا
اُس کے ہی بس نورِ کرم سے
پھیلا ہے ہر سمت اُجالا
کوئی نہیں ہے ثانی اُس کا
اُس نے ہی دُنیا کو سنبھالا
تیری اس دُنیا میں یا رَب!
لوگوں نے یہ کیا کر ڈالا
ہم بھی فنا ہو جاتے کب کے
گر نہ ہوتا تیرا سنبھالا
شمس نے روشن کیا جہاں کو
شب کی تاریکی سے نکالا

# نعت

نذرانۂ عقیدت: مرزا شمس الحسن شمس

سبھی ہیں متفق ایمان والے
محمد مصطفی ہیں شان والے
انہیں پر منکشف ہے رازِ ہستی
وہی ہیں جان اور پہچان والے
انہیں پر ختم ہیں لُطف و عنایت
وہی کرتے ہیں کام احسان والے
ذرا عرشِ بریں کی سیر کرنے
بُلا مہمان کو مہمان والے
بہت کفار نے روکے تھے رستے
مگر بڑھتے رہے ایمان والے
نہیں آسان شمعِ حق بجھانا
نہ ماریں پھونک بے ایمان والے
جاں اپنی شمس! راہِ حق پہ دینا
لُٹاتے ہیں فقط جاں، جان والے




## قطعہ

کھلے ہیں پھول اور چٹکی کلی ہے
نبی کی گود میں ان کا وصی ہے
علی کا تذکرہ ہے ہر زباں پر
ہوا بھی آج اِٹھلا کر چلی ہے
پڑھو صلے علیٰ مل کر عزیزو
حرم میں آج میلاد علی ہے

ولائت جس کو کعبے سے ملی ہے
کہا حق نے یہی میرا ولی ہے
ولادت کے لیے مخصوص کب تھا
شرف یہ دیکھ کر دنیا جلی ہے
خزاں کا دور چھٹنے کو ہے مظہر
نسیم صبح یہ کہہ کر چلی ہے




# دُنیا کا پراسرار ترین دن

ماضی قریب اخبارات کے آفس میں بیٹھے بعض صحافی کوئی نئی خبر نہ ملنے پر ایک عجیب وغریب ٹیبل نیوز بنا کر ملک میں سنسنی خیزی پھیلاتے جبکہ اس خبر کا کوئی وجود نہیں ہوتا تھا آج الیکٹرانک میڈیا بھی اس میدان میں اِن ہو کر بریکنگ نیوز کی شکل میں سنسنی پھیلانے کا شاندار کارنامہ انجام دینے کی دوڑ میں ایک دوسرے سے آگے نکلنے کی دوڑ میں رہتے ہیں۔ تو پھر عالمی یا سوشل میڈیا وٹس اَپ اور یوٹیوب بھلا مستقبل کی اس لگی ریس میں پیچھے کیوں رہیں۔ عالمی سطح پر 21-12-2012 مایا یا قوم کے بنائے ہوئے کیلنڈر نے دنیا کا خاتمہ End of the Day کا چرچا کرکے پوری دُنیا میں کھلبلی مچادی۔ اس تاثر کو زائل کرنے کے لئے شہزادہ سیّد محمد علی زنجانی نے 12 بارہ امامیہ جنتری کا آغاز کیا کہ دنیا کی واحد قوم مسلم ہے جسکا ایمان ہے کہ جب تک امام زمانہ حجت القائم حضرت امام محمد مہدی علیہ السلام تشریف لاکر دُنیا بھر میں انصاف عدل اور امن قائم نہ کریں گے تب تک دُنیا ختم نہ ہو گی۔ آج پھر اس طرح کی یوٹیوب پر ویڈیو چل رہی ہیں کہ 23 ستمبر 2017ء دنیا کا پراسرار ترین دن ثابت ہوگا۔




یونانی حساب سے برج سنبلہ میں ستاروں کا اجتماع ہو رہا ہے۔ ہم نے اس دن صبح 5 بجے کا زائچہ بنایا جو کچھ یوں ہے۔ اس زائچہ میں طالع سنبلہ اور دسویں جوزا کا مالک ستارہ بھی عطارد طالع میں شرفی برج سنبلہ جبکہ دیگر ستارے نارمل پوزیشن میں ہیں۔ کچھ مذہبی عیسائی عقیدے کے تحت برج سنبلہ حضرت بی بی مریم کے مجمہ کا ادھورا نقشہ ہے۔ اس دن حضرت عیسیٰ ابن مریم دُنیا میں تشریف لائیں گے اور دُنیا میں تیسری جنگ کا آغاز ہو جائے گا اگر ایسا نہ بھی ہوا تو زمین پر ایک بڑی تباہی ضرور آئے گی۔ ستمبر اور دسمبر عموماً اہل یورپ کیلئے نفسیاتی دباؤ کا مہینہ ہوتا ہے۔ یورپ میں توہمات اس حد تک بڑھ چکی ہیں کہ ہالی وڈ نے اس موضوع پر اب تک درجنوں فلمیں بنا کر عام معصوم سیدھے سادھے انسانوں کو پریشان کرنے کا شیطانی دھندہ شروع کر رکھا ہے۔ اکثر فلموں کے موضوعات ایلین قوم سٹار وار کا زمین پر حملہ سمندروں کا زمین کو نگل لینا وغیرہ وغیرہ۔ کتب اسلامی حدیث وقرآن کا مطالعہ کرنے والے مطمئن ہیں کہ اس دن کچھ نہیں ہوگا۔ بس مسلم اُمہ کو اپنے عقیدہ میں یقین کامل اور پختگی کی ضرورت ہے۔ 23 ستمبر 2017ء ہرگز ہرگز ستمگر دن نہیں ہے۔ ہم سب قارئین کو کسی خوف میں مبتلا ہونے کی ضرورت نہیں۔ ہر مسلمان اپنے روزمرہ فرائض نماز صدقات جاری رکھے اور خوش رہے۔ تمام عالم اسلام اور خصوصاً پاکستان کی ترقی خوشحالی کے لئے دُعا گو ہو۔

## وزیراعظم خاقان عباسی کو مسلسل اپوزیشن چیلنجز اور احتساب کا سامنا اپنے دور حکومت میں رہے، حکمران پارٹی اور اپوزیشن کے درمیان اقتدار کی کشمکش میں ایمرجنسی/فوج کی مداخلت مارشل لاء جیسے حالات کا خدشہ

# عالمی و سیاسی پیشگوئیاں ستمبر 2017ء

زائچہ نیو مون — بحساب ویدک — 57 ثور 13
4 زہرہ 0°38، مریخ 26°35 — 5 راہو 0°7، قمر 4°47، عطارد 14°5، شمس 4°47 — 8 زحل 27°5 — 6 مشتری 26°5 — 11 کیتو 0°7
1، 2، 3، 7، 9، 10، 12
21 اگست 2017ء اسلام آباد 23 بجکر 30 منٹ

زائچہ فل مون — بحساب ویدک — 46 عقرب 7
8 زحل 27°11 — 6، 7 مشتری 28°53 — 11 قمر 19°47، کیتو 0°6 — 5 مریخ 6°28، شمس 19°47، عطارد 4°22، راہو 0°6 — 4 زہرہ 19°12
1، 2، 3، 9، 10، 12
06 ستمبر 2017ء اسلام آباد 12 بجکر 02 منٹ

**زائچہ نیو مون:** - آسمانی کونسل پر زائچہ نیو مون میں قمر چوتھے گھر میں طلوع ہو رہا ہے۔ قمر کے ہمراہ شمس عطارد اور راہو سیاسی نجوم میں چوتھا گھر حکومت کی اپوزیشن پارٹیوں کا گھر ملک کے ارضی معاملات زراعت مواصلات، کان کنی، ملکی پیداوار، تعمیرات، اثاثے، بچت اور حکومت کے اقتدار کے سیاسی انجام کا گھر بھی شمار ہوتا ہے۔ زائچہ نیو مون نئے زائچہ پاکستان طالع ثور کا بھی زائچہ ہے۔ اور یہ زائچہ اس سال کے آخری سورج گرہن کا بھی زائچہ ہے۔ شمسی گرہن کے بداثرات حکمران جماعت کو خاصے متاثر کر رہے ہیں۔ اور ادھر پراسرار طریقے سے راہو کیتو 6 جولائی تا 9 ستمبر ایک ہی درجہ پر قائم رہنے سے اندرون ملک حکومت مخالف مظاہروں میں اضافہ جبکہ حکومتی پارٹی کا اپنا شو پاور اور آئندہ الیکشن کمپین کا سلسلہ جو نواز شریف کے اسلام آباد سے لاہور سفر سے شروع ہو چکا ہے۔ اندرونِ ملک بڑھتے ہوئے ایجیٹیشن کی سیاست اعلیٰ عدلیہ پسِ پردہ اسٹیبلشمنٹ پر تنقید کے نتائج ملک میں کسی ایمرجنسی یا مارشل لاء جیسے حالات کو دعوت دے سکتے ہیں۔ اپوزیشن پارٹیوں میں پھوٹ ڈالنے کیلئے بے دریغ کالا دھن اور اخلاقیات سے عاری حرکات ملک میں شدید بے چینی، مہنگائی کو دعوت دے۔ ملکی اسٹاک مارکیٹ بری طرح سے متاثر ہو۔ ڈالر کی قیمت بڑھے۔ چاروں صوبوں میں انتظامی معاملات خصوصاً سندھ میں متعدد سیاسی تبدیلیاں دکھائی دیتی ہیں۔ کسی اہم شخصیت کی خرابیِ صحت یا موت کا اندیشہ، ملک کی دوسری بڑی سیاسی پارٹی تحریک انصاف کے عمران خان کو بھی 62 اور 63 کے تحت نااہل کرانے کیلئے مخالف سیاسی قوتیں سرگرم عمل رہیں۔ ملک میں زلزلے حادثات اور آگ لگنے کے واقعات سے جانی مالی نقصان کا اندیشہ دکھائی دیتا ہے۔

**زائچہ فل مون:** - طالع اور دسویں کے مالکان کا دسویں میں اجتماع ہمراہ عطارد اور راہو سیاسی نجوم میں دسواں گھر صدرِ مملکت وزیراعظم اقتدار اعلیٰ ملکی انتظامی عہدیداروں سے منسوب ہے۔ 6 جولائی تا 9 ستمبر راہو کیتو کو زائچہ پاکستان زائچہ نیو مون و فل مون متاثر کرنے سے ملک کی اہم سیاسی شخصیات احتساب کے زیرِ اعتاب آ سکتی ہیں۔ زائچہ میں ستارہ مریخ طالع اور چھٹے نحس گھر کا حاکم ہو کر دسویں براجمان ہے۔ ستارہ مریخ کی یہ پوزیشن اپنے اندر انتہائی ناقص اثرات لئے ہوئے حکمران اور اعلیٰ افراد کی صحت و سلامتی جیسے واقعات مریخ 15 اکتوبر تک اپنے یہاں قیام کے دوران گورنمنٹ مرکزی اور صوبائی حکمران پارٹیوں کو شدید تکالیف اور مصائب میں مبتلا کر سکتا ہے۔ ممبران پارلیمنٹ حزبِ اختلاف حکومتی وزراء کو مستعفی ہونا پڑے۔ حکمران پارٹی اور اپوزیشن کے درمیان اقتدار کی کشمکش یا ایمرجنسی فوج کی مداخلت اور مارشل لاء جیسے حالات کا خدشہ بھی بعید از قیاس نہیں ملک میں جاری ردالفساد کے سلسلہ میں فوج کی سرگرمیوں میں اضافہ اور اندرون ملک چھپے ہوئے دہشت گردوں کو کیفر کردار تک پہنچانے میں فوج اپنی اہم ذمہ داریاں ادا کرنے کے علاوہ سی پیک ون روڈ منصوبے میں حائل دہشت گردی کے خاتمے کو یقینی بنانے میں اپنا اہم کردار ادا کرے ستمبر کا مہینہ حکمرانوں وزیراعظم عباسی کے ساتھ ساتھ اپوزیشن کیلئے بھی ستمگری لا سکتا ہے۔ سیاسی لیڈران خصوصاً عمران خان، فضل الرحمٰن، زرداری اور ان سے منسلک اہم شخصیات کے خلاف احتسابی عمل شروع ہو سکتا ہے۔ ملکی میڈیا یوم دفاع کے اس اہم مہینے میں سنسنی خیزی اور سیاسی خبروں تجزیوں اور سنسنی خیزی میں ایک دوسرے سے آگے نکلنے کی روش سے باز نہ آئیں۔ عوام میں اندرونِ ملک بے چینی لاء اینڈ آرڈر، مہنگائی میں اضافہ۔ عام عوام حیران و پریشان رہیں۔

**قمر در عقرب**

اس نحس وقت کی ابتداء 22 ستمبر 22 بجکر 39 منٹ، خاتمہ 25 ستمبر 09 بجکر صفر منٹ تک رہے گی۔
اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔

# نومنتخب وزیراعظم پاکستان شاہد خاقان عباسی

## قمر در عقرب میں قائم شدہ حکومت کا مستقبل علم نجوم کی روشنی میں

از تحریر: سیّد منصور علی زنجانی





یکم اگست 2017ء اسلام آباد 20 بجکر 10 منٹ

سلطان غیاث الدین تغلق نے جب دہلی فتح کیا تو اس کے مخلصین نے اسے مشورہ دیا کہ فوراً تاج پوشی کا اعلان کریں ورنہ دہلی میں علم بغاوت شروع ہو جائے گی۔ سلطان کو علم نجوم سے قدرے آگہی تھی اس نے اپنے ساتھیوں کو کہا کہ اسوقت آسمانی گھروں پر قمر برج عقرب میں براجمان ہے جب تک یہ ڈھائی دن یہاں سے نکل نہیں جاتا تب تک میں تاج پوشی کو مؤخر رکھوں گا۔ جبکہ ساتھیوں کو بغاوت کا خطرہ شدید تھا۔

اس عجیب وغریب الجھن کو سلجھانے کیلئے دربار کے سبھی شاہی منجمین سے مشورہ طلب کیا گیا تو انہوں نے سلطان کی بات کی تائید کی۔ عجیب عاجزی پریشانی اور خطرات جیسا وقت رواں دواں تھا۔ ایسے میں دربار میں بیٹھی ایک اہم شخصیت امیر خسرو جیسے دنیا فن موسیقی کے نام سے جانتی ہے۔ امیر خسرو نے سلطان سے عرض کی کہ اگر آپ اجازت دیں تو میں اس پریشانی کا کوئی علمی حل پیش کروں۔ سلطان اور اس کے ساتھیوں نے فوراً فرمائش کی کہ اس میں امیر خسرو دیر نہ کریں۔ وہیں دربار میں بیٹھے بیٹھے امیر خسرو نے قمر در عقرب میں تاج پوشی کا ایک ایسا فقید المثال زائچہ تیار کیا کہ جس میں طالع برج جوزا لے کر قمر در عقرب چھٹے ڈالکر قمر در عقرب کی تمام نحوستیں دشمنوں پر ڈال دی گئیں۔ قمر در عقرب علم نجوم میں ایک ایسا نحس وقت ہے جس سے اکثر مؤمنین احتیاط برتتے ہیں اور اس وقت کوئی خوشی نئے کاروبار کی ابتداء رسم یا عہدہ کا حلف اُٹھانے میں احتیاط کرتے ہیں۔ قواعدِ علم نجوم کے علاوہ آئمہ معصومین کے نزدیک بھی قمر در عقرب میں کوئی خوشی کا کام کرنا باعث خیر و برکت نہیں ہوتا۔ قارئین آئینہ قسمت کی یادداشت تازہ کرنے کیلئے ہدیہ ہے کہ جب دوسری مرتبہ نواز شریف وزیراعظم بنے تو تب بھی قمر در عقرب میں انہوں نے حلف وزیراعظم اُٹھایا۔ پاکستان کے مؤرخین قانون داں، صحافیوں اور عام عوام کے علاوہ پاکستان بھر میں جنتریاں خریدنے والے اس بات سے بخوبی آگاہ ہیں کہ قمر در عقرب کسی نیک کام کی شروعات کیلئے کبھی نیک نہیں ہوتا۔ ہمارے نومنتخب وزیراعظم جناب شاہد خاقان عباسی نے طالع برج دلو کے 7 درجے 36 دقیقے پر حلف اُٹھایا تب در عقرب قمر عین اسی درجات پر دسویں گھر میں اور ستارہ زہرہ پانچویں گھر میں عین اسی درجات پر تھا۔ طالع کا حاکم زحل اگرچہ دسویں گھر میں 27 درجہ پر بہتر ہوتا لیکن دسویں کا مالک مریخ چھٹے نحس گھر میں ساتویں کا مالک بھی چھٹے نحس گھر میں جبکہ دوسرے نویں کا حاکم ستارہ مشتری آٹھویں نحس گھر میں ہونے سے خاقان عباسی کا دور وزارت پارلیمنٹ میں ہنگامہ آرائی اور اپوزیشن کی طرف سے سخت تنقید ملکی معیشت میں کمزوری اور ڈالر کے مقابلے میں ملکی روپے میں کمی۔ چار سال کے بعد نواز شریف حکومت کے برعکس وزیر خارجہ ہونے کے بعد بھی خارجی مشکلات میں اضافہ اور کمزور وزیر خارجہ خواجہ آصف عالمی سطح پر پاکستان کے خارجہ معاملات کا تحفظ کرنے میں وہ مقام حاصل نہ کرسکیں جس منصب کے اہل ہیں۔ قمر در عقرب منطقۃ البروج کی تیرویں منزل انورادھا نچھتر پر یہ نچھتر دلو مالائی کہانی کے مطابق ستاروں کی تشریح اور دیوتاؤں کو نذرانوں کی پیش کی جانے والی ایک قطار سے کی گئی ہے۔ اس نچھتر کا حکمران استاد زمانہ زحل ہے۔

جو انورادھا میں روحانی چیلنجز کا سامنا کرتے کو ظاہر کرتا ہے۔ پورا نچھتر برج عقرب میں ہے۔ جس پر غضبناک اور جنگجو مریخ کی حکمرانی ہے۔ زائچہ میں مہادشا زحل جبکہ انتردشا کیتو 2 جولائی 2018ء تک جاری رہے گی اور بس یہی آئین پاکستان کے تحت سابقہ اور موجودہ بنائی گئی حکومت کے ملا کر پانچ سال پورے ہوتے ہیں۔ وزیراعظم خاقان عباسی کو مسلسل اپوزیشن مخالفت سیاسی چیلنجز اور احتساب کا سامنا اپنے دوران حکومت پیش آسکتا ہے اور نواز شریف کی طرح ان پر بھی کرپشن کے الزامات سے تنزلی کا اندیشہ بعید از قیاس نہیں۔ 19 ستمبر 2017ء تا 10 اکتوبر 2018ء مشتری زائچہ میں نویں گھر سال بھر کیلئے آجائے گا۔ تب قانونی سیاسی دفاعی پوزیشن پارلیمنٹ میں بہتر ہوسکتی ہے۔ بشرط اس کیلئے کوئی اچھی مشاورت مل جائے۔ نچھتر انورادھا کے منفی پہلو میں دوسروں کے ساتھ حسد دوسروں کو سیاسی طور سے زیر کرنے کی خواہش اپنی غرض کیلئے پراسرار

باقی صفحہ نمبر 26 پر

از تحریر: سیّد انور فراز، کراچی






# وزیراعلیٰ پنجاب شہباز شریف
# کیا وزیراعظم پاکستان بن سکتے ہیں؟
# ان کا مستقبل علم نجوم کی روشنی میں

**پنجاب کے وزیر اعلیٰ پر تحقیقی پہلا زائچہ جو اس سے قبل کبھی کسی منجم کے زیر بحث نہیں آیا۔ نئے وزیر اعظم کے طور پر جناب شہباز شریف کا نام سامنے آیا ہے اور خیال کیا جارہا ہے کہ مسلم لیگ کی صدارت بھی ان کے حصے میں آسکتی ہے، اس صورت حال میں ان کی حیثیت نمایاں ہو کر سامنے آئی ہے، اس موقع پر جناب شہباز شریف کے زائچے پر نظر ڈالنا یقیناً ہمارے قارئین کے لیے دلچسپی کا باعث ہوگا، پہلے ہم ان کے زائچہ، پیدائش پر روشنی ڈالنا چاہتے ہیں جو خاصی تحقیق کے بعد تیار کیا گیا ہے اور شاید پاکستان میں پہلی مرتبہ شائع کیا جارہا ہے۔ شہزادہ سیّد مصور علی زنجانی**

جناب شہباز شریف کی تاریخ پیدائش 23 ستمبر 1951ء ہے اور وقت پیدائش 11:00am لاہور ہے، زائچے کے پہلے گھر میں برج عقرب کے 4 درجے 28 دقیقے طلوع ہیں، پہلے اور چھٹے گھر کا حاکم سیارہ مریخ زائچے کے نویں گھر میں ہبوط یافتہ ہے جو شہباز شریف صاحب کی صحت کے معاملات کے لیے تشویش ناک ہے، زائچے کے دوسرے گھر کا حاکم سیارہ مشتری پانچویں اپنے ہی گھر برج حوت میں ہے اور نہایت طاقت ور اور مبارک پوزیشن رکھتا ہے، سونے پر سہاگا یہ کہ قمری برج سے دسویں گھر میں رہتے ہوئے "ہمسا یوگ اور گجکیسری یوگ" بنارہا ہے، ہمسا یوگ جناب ذوالفقار علی بھٹو کے زائچے میں اور محترمہ عاصمہ جہانگیر کے زائچے میں بھی ہے، سابق آرمی چیف جنرل راحیل شریف کے زائچے میں بھی ہمسا یوگ موجود تھا، ایسے لوگ دانش ورانہ اور فلسفیانہ سوچ کے مالک ہوتے ہیں، اپنے متعلقہ شعبے میں اپنی حیثیت کو تسلیم کراتے ہیں، جب کہ گجکیسری یوگ فلاح و بہبود کے کاموں کی طرف لے جاتا ہے، ایسے لوگ دولت بھی کماتے ہیں اور کار خیر کی طرف بھی راغب رہتے ہیں، بلاشبہ شہباز شریف صاحب نے پنجاب میں عوامی فلاح و بہبود کے لیے بہت سے ترقیاتی کام کیے ہیں اور مزید کر رہے ہیں، اگرچہ ہمسا یوگ جناب نواز شریف کے زائچے میں بھی ہے لیکن سیارہ مشتری جو اس یوگ کا اہم کردار ہے، سیارہ شمس کی قربت کے سبب تحت الشعاع ہو گیا ہے لہٰذا جو دانش ورانہ فہم و فراست شہباز شریف کو اس یوگ کے سبب حاصل ہے وہ بہر حال نواز شریف کو حاصل نہیں، اس کا ثبوت یہ ہے کہ تین بار ملک کے وزیر اعظم کا عہدہ انہیں ملا لیکن وہ اسے سنبھال نہ سکے، اس عہدے کے حقیقی تقاضوں کو پورا نہ کر سکے، اقتدار میں آنے کے بعد خود کو کسی نہ کسی محاذ آرائی میں الجھائے رکھا جس کا نتیجہ بالآخر وقت سے پہلے اقتدار سے محرومی کی صورت میں نکلا۔

زائچے کا تیسرا اہم گھر چوتھا گھر ہے، اس کا حاکم سیارہ زحل گیارھویں گھر میں شمس کی قربت کے سبب غروب ہے اور نوامسا چارٹ میں ہبوط یافتہ ہے، یہ خرابی اعلیٰ تعلیم میں رکاوٹ اور موروثی معاملات میں ان کی پوزیشن کو کمزور کرتی ہے، وہ ابتدا سے آج تک اپنے والد کے بعد اپنے بڑے بھائی کے زیر سایہ زندگی گزارنے پر مجبور رہے، زائچے کا تیسرا اہم گھر چھٹا گھر ہے جو صحت کے علاوہ اختلاف رائے اور زندگی میں پیدا ہونے والے دیگر تنازعات کی نشان دہی کرتا ہے، زائچے کا نواں گھر جسے بھاگیہ استھان کہا جاتا ہے یعنی قسمت کا گھر، یہ بھی نہایت کمزور ہے کیوں کہ اس کا حاکم سیارہ قمر زائچے کے آٹھویں گھر میں ایک مصیبت زدہ پوزیشن میں ہے، شاید یہی وجہ ہے کہ بہت سی خوبیوں اور صلاحیتوں کے باوجود وہ اپنے بھائی کے زیر انحصار ہیں اور انہوں نے کبھی اس دائرے سے نکلنے کی کوشش بھی نہیں کی، زائچے کا دسواں گھر اسد نہایت طاقت ور ہے کیوں کہ اس کا حاکم سیارہ شمس گیارھویں گھر میں طاقت ور ہے لہٰذا کم تعلیم کے باوجود ان کا کیئریر، ان کی شہرت، ان کی کارکردگی ہمیشہ نمایاں رہی ہے، زائچے کا گیارھواں گھر جس کا حاکم سیارہ عطارد ہے، کاروباری فوائد اور دیگر زندگی کے فوائد سے متعلق ہے، یہ بھی اگرچہ طاقت ور ہے لیکن معمولی سا یعنی تقریباً 21 فیصد راہو کیتو محور کی زد میں ہے جس کی وجہ سے انہیں زندگی میں بعض نقصانات کا سامنا رہا ہے، بارھویں گھر کا حاکم سیارہ زہرہ بھی زائچے کے دسویں

گھر میں موجود ہے اور مضبوط پوزیشن رکھتا ہے۔

عزیزان من! زائچے میں سیارگان کی نشست اور قوت وضعف پر روشنی ڈال دی گئی ہے جس سے اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ زندگی کے کون سے پہلو کمزور ہیں اور کون سے مضبوط ہیں، اسی زائچے میں اگر کوئی ستارہ 12,8,6 گھروں میں ہو تو یہ ایک بڑی خرابی تصور کی جاتی ہے، اس زائچے کی سب سے بڑی خرابی یہ ہے کہ نویں قسمت کے گھر کا حاکم سیارہ قمر آٹھویں گھر میں ہے، ایسے لوگ عموماً کنویں کے قریب پہنچ کر بھی پیاسے رہتے ہیں، کسی بھی زائچے میں نویں گھر کے حاکم کی اچھی اور مضبوط اور پوزیشن بڑی اہمیت رکھتی ہے۔ طالع برج عقرب ایک آبی اور ثابت برج ہے، عقرب افراد بے پناہ صلاحیتوں کے مالک، سب کچھ حاصل کرنے کے خواہش مند، جذباتی شدت پسند، گہرے اور رازدارانہ طور طریقوں سے کام کرنے والے ہوتے ہیں، جب وہ کوئی ٹارگٹ مقرر کر لیتے ہیں تو ہر قیمت پر کامیاب ہونا چاہتے ہیں، ان کی محبت اور نفرت میں بھی شدت اور انتہا پسندی نمایاں ہوتی ہے، اپنے دشمنوں کو آسانی سے معاف نہیں کرتے، کبھی کھل کر اور سامنے آکر مقابلہ نہیں کرتے، ان کے دشمن عموماً بے خبری میں حملے کا شکار ہوتے ہیں، اس اعتبار سے یہ خطرناک ترین دشمن بھی ثابت ہوتے ہیں، محبت اور دوستی میں بھی ان کا یہ شدت پسندانہ رویہ نمایاں رہتا ہے، دنیا کے اکثر غیر معمولی افراد برج عقرب کے تحت پیدا ہوئے ہیں، چوں کہ عقرب کے ابتدائی درجات زائچے میں طلوع ہیں لہٰذا سیارہ زہرہ کے زیر اثر ہیں، یہ صورت حال بہت زیادہ حسن پرستی اور سیکس سے رغبت ظاہر کرتی ہے لہٰذا دو بیویوں کے شوہر ہیں۔

طالع پیدائش کے بعد قمری برج (Moon sign) فطری رجحانات و میلانات کی نشان دہی کرتا ہے، قمر برج جوزا میں ہے جس کا حاکم سیارہ عطارد ہے لہٰذا فطری ذہانت، ہوشیاری اور چالاکی سیارہ عطارد کے زیر اثر برج جوزا کی امتیازی خصوصیت ہے، یہ لوگ اُڑتی چڑیا کے پر گننے کی صلاحیت رکھتے ہیں، یہاں قمر چاند کی منزل اردرا میں ہے، اس منزل کا حاکم راہو ہے جو سیاست کا ستارہ ہے اور نہایت پُرفریب ہے، کئی اعتبار سے اس منزل کو عیبی خیال کیا جاتا ہے کیوں کہ برج جوزا اور عطارد کی ذہانت راہو کے اشتراک سے منفی رُخ بھی اختیار کرسکتی ہے، خیال رہے کہ زائچے میں عطارد راہو سے متاثر بھی ہے، یہ صورت حال ظاہر کرتی ہے کہ صاحب زائچہ کی ذہانت وفطانت اعلیٰ ترین درجات کی حامل ہے۔ قمر اگر نچھتر اردرا میں واقع ہو تو سیاسی ذہن کا مالک بناتا ہے، ایسے لوگ سماجی ہنر مند ہوتے ہیں لیکن ذہنی عدم استحکام کا شکار رہتے ہیں، متذبذب، نکتہ چیں، جائز و ناجائز کی پروانہ کرنے والے، چرب زبان، بہت گھُنے، کوئی نہیں اندازہ کرسکتا کہ ان کے دماغ میں کیسی کھچڑی پک رہی ہے اور یہ کیا کرنے والے ہیں، کبھی کبھی کوئی ایسی عجیب وغریب حرکت کر بیٹھتے ہیں کہ ان کے بہت قریبی رفقا بھی حیران رہ جائیں، ان کا متجسس ذہن علم کی پیاس ظاہر کرتا ہے، عام لوگوں سے الگ تھلگ اور کچھ اکڑے ہوئے یا خلاف معمول وضع قطع کے مالک نظر آتے ہیں، دوسروں سے خود کو ممتاز رکھنے اور کچھ مختلف نظر آنے کا شوق یا خبط ان کے اندر موجود ہوتا ہے، گزشتہ دنوں جب وہ جے آئی ٹی کے سامنے پیش ہونے کے لیے تشریف لائے تو لوگ ان کی وضع قطع دیکھ کر چونک پڑے تھے، یہ لوگ ذہین ہونے کے ساتھ، ہمہ گیر بھی ہوتے ہیں اور کسی بھی موضوع پر گفتگو کرنے کی اہلیت رکھتے ہیں، آپ ان کو آل راؤنڈر بھی کہہ سکتے ہیں۔ **دنیا کی مشہور شخصیات میں اردرا نچھتر میں پیدا ہونے والے افراد میں سابق بھارتی وزیراعظم بی پی سنگھ، محترمہ بے نظیر بھٹو، کانگریسی لیڈر نرسمہا راؤ، گلزاری لال نندا، نپولین بوناپارٹ کی محبوبہ جوز فائن، لیڈی ڈیانا، اداکارہ کرشمہ کپور وغیرہ نمایاں ہیں۔**

عجیب بات یہ ہے کہ اپنی بے پناہ خوبیوں اور صلاحیتوں کے باوجود یہ لوگ کبھی مطمئن نہیں ہوتے، کفایت شعار، مہربان اور فیاض ہونے کے باوجود ناشکر گزار ہوتے ہیں، ان کے لیے گناہ سے بچنا ضروری ہوتا ہے، ان کی ہمدردیاں آسانی سے حاصل کی جاسکتی ہیں، کھانے پینے کے شوقین اور بے چین فطرت کے مالک ہوتے ہیں، ان کی سخت گیری ظالمانہ حد تک ہوسکتی ہے، انہیں جو کام سونپا جائے، اسے بہت ذمے داری سے پورا کرتے ہیں، اپنے کام سے حد سے زیادہ مخلص اور سنجیدہ ہوتے ہیں لہٰذا کوئی چھوٹی سے چھوٹی رکاوٹ بھی ذہنی تناؤ اور روحانی قرب کا باعث ہوسکتی ہے، صابر اور ثابت قدم ہوتے ہیں، اکثر ان کی کارگزاری بے لوث ہوتی ہے لہٰذا سماجی کاموں کے لیے نہایت موزوں ہوتے ہیں، ذاتی کاروبار میں بھی بہت کامیاب ہوتے ہیں، ان کا سب سے بڑا مسئلہ نروس سسٹم کی خرابی ہے، جلد کی حساسیت یا الرجی کا شکار ہونا بھی ان کی بیماریوں میں شامل ہے، انہیں ایسی بیماریاں بھی لاحق ہوجاتی ہیں جو شاید نا قابل علاج ہوں۔

## تازہ صورت حال

صاحب زائچہ کی مکمل زندگی کا مطالعہ یہاں ممکن نہیں ہے، زائچے کے اہم نکات پر گفتگو ہوچکی، اب تازہ صورت حال کا جائزہ لینا مناسب ہوگا، بے شک جناب شہباز شریف نے زندگی میں بہت سے نشیب وفراز دیکھے ہیں، عروج وزوال کا

باقی صفحہ نمبر 26 پر

# سالگرہ پاکستان کا سورج گرہن

از تحریر: سید انور فراز، کراچی





## عمران خان، مولانا فضل الرحمٰن، آصف علی زرداری کیلئے دسمبر تک مشکل وقت سندھ انتظامیہ میں بڑے پیمانے پر تبدیلیاں

ہم جس سے ڈر رہے تھے وہی بات ہوگئی، وزیراعظم اور ان کی کابینہ رخصت ہوئی، جناب نواز شریف کو تاحیات نااہل قرار دیا گیا اور ان کے خلاف ریفرنس دائر کرنے کا حکم دیا گیا، فیصلے کی مکمل تفصیلات سے پوری قوم آگاہ ہے۔

گزشتہ سال 27 دسمبر کو میٹرو چینل کے ایک لائیو پروگرام میں ہم نے تفصیل کے ساتھ 2017ء کے امکانات کا جائزہ فلکیاتی صورت حال کی روشنی میں پیش کیا تھا، اس کے علاوہ زنجانی جنتری 2017ء میں زائچہ ء پاکستان کی روشنی میں عرض کیا تھا کہ موجودہ سال ایک نئے آغاز کا سال اور طرزِ حکومت و سیاست میں تبدیلی کا سال، انتخابات کا سال نظر آتا ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ پاکستان 2 منحوس دورا کبر و دور اصغر سے گزر رہا ہے، خاص طور پر دور اصغر سیارہ زہرہ کا ہے جو زائچہ ء پاکستان کے لیے چھٹے گھر کا حاکم ہو کر نہایت منحوس اثر رکھتا ہے، چھٹا گھر فوجی اور سول بیورو کریسی، عدالتی فیصلوں اور الیکشن کی فعالی سے متعلق ہے، واضح رہے کہ الیکشن کمیشن اور عدلیہ یا آئین و قانون نویں گھر سے متعلق ہیں لہٰذا چھٹے گھر کا حاکم نئے انتخابات کی طرف لے جاسکتا ہے، چھٹا گھر تنازعات، اختلاف رائے سے بھی متعلق ہے لہٰذا جب سے زہرہ کا دور شروع ہوا ہے ملک میں اختلاف رائے اور تنازعات کی کمی نہیں ہے۔

ابھی تھوڑا ہی عرصہ پہلے وزیراعظم نواز شریف کے زائچہ ء حلف پر بھی اظہار خیال کرتے ہوئے عرض کیا تھا کہ راہو کیتو کی اسٹیشنری پوزیشن جو جولائی سے ستمبر تک جاری رہے گی، ان کے لیے ایک سخت وقت کی نشان دہی کر رہی ہے اور بہر حال وہ اس سخت وقت میں اپنا دفاع نہ کرسکے اور وزارت اعظمی سے فارغ کردیے گئے، اس کے ساتھ ہی زائچہ ء حلف بھی اپنے اختتام کو پہنچا۔

اب آئندہ کیا ہونے جارہا ہے، اس پر توجہ دینے کی ضرورت ہے، جیسا کہ پہلے بھی بارہا ہم کہتے رہے ہیں کہ راہو کیتو تقریباً 9 ستمبر تک اسٹیشنری پوزیشن میں ہیں، اس پوزیشن کی ابتدا جولائی کے پہلے ہفتے میں ہوئی تھی، وزیراعظم کے زائچہ ء حلف کے علاوہ پاکستان کے زائچے میں بھی یہ پوزیشن نہایت خطرناک اور پریشان کن ہے، مزید یہ کہ اگست کے مہینے میں ایک چاند اور ایک سورج گہن بھی موجود ہیں، چاند گہن پاکستان کے زائچے میں تیسرے اور نویں گھر میں لگ رہا ہے، اس حوالے سے ہم نے پہلے بھی عرض کیا تھا کہ یہ عدالت عالیہ کی فعالیت اور آئینی و قانونی مسائل و پیچیدگیوں کی نشان دہی کر رہا ہے، گویا آنے والے دنوں میں آئین کی شق 62,63 جو ابھی سے ملک بھر کی خصوصی توجہ کا مرکز بن گئی ہے، مزید شہرت حاصل کرے گی، اس مقدمے کے فیصلے کے بعد پوری قومی اسمبلی اور سینٹ اس تلوار کی زد میں ہیں۔

### زائچہ ء پاکستان اور سورج گہن

21 اگست کا سورج گہن پاکستان کے زائچے میں نہایت حساس مقامات کو متاثر کر رہا ہے، نیا زائچہ ء پاکستان تقریباً 3 درجہ برج ثور ہے، سورج گہن تقریباً 4 درجہ برج اسد میں لگے گا، یہ پاکستان کا چوتھا گھر ہے، راہو کیتو اپنی اسٹیشنری پوزیشن میں شمس اور قمر دونوں کو متاثر کر رہے ہیں، ساتھ ہی دسواں گھر بھی متاثر ہو رہا ہے جو حکومت اور کابینہ سے متعلق ہے، اگرچہ نئے وزیراعظم کا انتخاب ہو چکا ہے اور ان کی کابینہ بھی حلف اٹھا چکی ہے لیکن کیا اس گہن کے نتیجے میں نئے وزیراعظم اور موجودہ کابینہ بھی متاثر ہوگی، سیارہ زہرہ جو اس زائچے میں چھٹے گھر کا حاکم ہے جو فوج، سول سروس اور عدالتی فیصلوں کا گھر ہے، مزید یہ کہ الیکشن کی عملی تعبیر بھی اسی گھر سے متعلق ہے، گہن کے وقت زہرہ برج سرطان کے پہلے درجے پر زائچے کے تیسرے گھر میں ہوگا، گویا زائچے کا تیسرا اور نواں گھر متاثر ہوگا، یہ صورت حال ملک میں کسی ایمرجنسی کی نشان دہی کرتی ہے، کسی دباؤ یا مصلحت کی بنا پر آئین کے معطل ہونے کا اندیشہ پیدا ہوتا ہے، شمس زائچے کے چوتھے اور قمر تیسرے گھر کا حاکم ہے، راہو کیتو سے متاثرہ اور قمر تحت الشعاع ہے، منفی سوچ اور منفی سرگرمیاں نمایاں ہو سکتی ہیں، عوامی انتشار اور ملک میں انارکی جیسی صورت حال پیدا ہو سکتی ہے، ایسی صورت میں کیا مسلح افواج خاموش تماشائی بنی رہے گی؟

### تحریک انصاف

وزیراعظم کی نااہلی پر جشن منانے والے اور مٹھائیاں بانٹنے والے بھی 62,63 کی زد میں آسکتے ہیں، اس موقع پر ہم خاص طور سے تحریک انصاف کے سربراہ

جناب عمران خان کے زائچے کے مطابق کچھ معروضات پیش کرنا چاہتے ہیں۔ عمران خان کا برتھ سائن میزان 25 ڈگری ہے، راہو کیتو ستمبر کے پہلے ہفتے میں گھر تبدیل کریں گے تو عمران خان کے لیے نئے مسائل جنم لے سکتے ہیں، بہتر ہوگا کہ ستمبر سے پہلے عمران خان کے کیس کا فیصلہ ہوجائے، بہ صورت دیگر وہ بھی کسی عدالتی فیصلے کا شکار ہوسکتے ہیں، مزید یہ کہ ان کے زائچے میں دسمبر تک کچھ دوسرے ناموافق اثرات بھی موجود ہیں جن کی وجہ سے انہیں سخت حالات کا سامنا ہوسکتا ہے، ایک نیا پنڈورا باکس عائشہ گلالئی صاحبہ نے کھول دیا ہے اور ان کے مخالفین اس معاملے میں بھرپور طریقے سے متحرک ہوچکے ہیں، انہیں چاہیے کہ اس حوالے سے سنجیدگی کے ساتھ نمٹنے کی کوشش کریں اور اپنی بے گناہی ثابت کریں، بہ صورت دیگر وہ بھی نا اہلی کی زد میں آسکتے ہیں جس کا امکان 60 فیصد تک ہے، اس کیس کے بعد بھی ان پر مزید مقدمات دائر ہوسکتے ہیں، قصہ مختصر یہ کہ پاکستان کا زائچہ بلاشبہ پاکستان کے لیے خاصی ناخوش گوار صورت حال کی نشان دہی کررہا ہے، اندرونی و بیرونی خطرات بہت بڑھ چکے ہیں۔ سابق سیاسی اہم راہنماء مولانا فضل الرحمٰن اور آصف علی زرداری کے لئے بھی احتسابی عمل کا آزمائشی دور شروع ہوسکتا ہے۔

## عروس البلاد کراچی

کراچی کو اب عروس البلاد کہنا ایک مذاق لگتا ہے، اگست کے چاند اور سورج گہن کراچی کے زائچے میں بہت اہم نظر آتے ہیں، خاص طور پر 21 اگست کا سورج گہن زائچے کے چھٹے گھر میں ہوگا کیوں کہ کراچی کا طالع پیدائش برج حوت ہے، راہو کیتو کی جولائی تا ستمبر اسٹیشنری پوزیشن بھی کراچی کے زائچے میں منفی رنگ بکھیر رہی ہے جس کے نتیجے میں صورت حال بد سے بدتر ہوتی چلی جاتی ہے، پیپلز پارٹی کی حکومت نے شاید نوشتہ دیوار پڑھ لیا ہے، اسے اندازہ ہوگیا تھا کہ پاناما کیس کا نتیجہ کیا برآمد ہوگا لہٰذا وفاق میں وہ تحریک انصاف کے ساتھ سپریم کورٹ میں نظر آنے لگے اور سندھ میں انہوں نے پیش بندی کے طور پر ایسی قانون سازی شروع کردی جس کی چھتری کے نیچے وہ وفاقی ادارے نیب سے محفوظ ہوسکیں کیوں بقول سندھ اسمبلی اپوزیشن لیڈر خواجہ اظہار الحسن ”اسمبلی میں موجود پوری قطار نیب کو مطلوب ہے“

سندھ کے آئی جی کو عضو معطل کردیا گیا، پولیس کے محکمے کا برا حال ہے، اسٹریٹ کرائم میں دوبارہ اضافہ ہورہا ہے، یہ تمام صورت حال کراچی کے زائچے میں راہو کیتو کی خراب پوزیشن کے سبب ہیں، اب سونے پر سہاگا 21 اگست کا سورج گہن ہوگا جس میں انتظامی سطح پر بہت بڑی بڑی تبدیلیوں کا امکان نظر آتا ہے، حالات و واقعات سندھ حکومت کے کنٹرول سے باہر ہوسکتے ہیں، ممکن ہے ستمبر سے نومبر تک وزیراعلیٰ سندھ بھی کسی سخت مرحلے کا شکار ہوجائیں، قصہ مختصر یہ کہ آنے والے دنوں میں سندھ میں بھی بڑی تبدیلیوں کا امکان نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔

# شرفِ عطارد

رحمکاریہ جفر

از تحریر: سیّد شعیب الرحمٰن شاہ، ایبٹ آباد

**اس سال شرف عطارد 21 ستمبر صبح 7:08 سے 21 ستمبر رات 09:13 تک ہوگی**

شرف عطارد میں اکثر عاملین جفر ایسے عملیات تیار کرتے ہیں جو کامیابی امتحان کیلئے پُرتاثیر ہو۔ میں اس وقت آئینہ قسمت کیلئے طلسم مولانا عبدالصمد گیلانی پیش کرتا ہوں۔ یہ طلسم امتحانی کامیابی میں وہ لوگ جو ڈاکٹر ہو، حکیم ہو، یا کسی اور امتحان میں ناکام ہورہا ہو۔ یا بچہ بار بار فیل ہورہا ہو۔ (CSS) کا امتحان دے رہا ہو۔ یا (ISI) یا (MI) یا کسی محکمہ کا امتحان دے رہا ہو۔ ذہن بہت کمزور ہو۔ کامیابی کسی طرف سے نظر نہ آرہی ہو۔ تو یہ طلسم کامیابی کی ضمانت ہوگی۔ یہ (40) عدد زعفران و عنبر سے لکھ کر ایک کو تعویز بنا کر گلے میں ڈالیں باقی روزانہ پانی میں ڈالکر روزانہ ایک تعویز پینا ہے۔ اللہ پاک (40) دن کے اندر ذہن ایسی بلندی پر لائیگا کہ حیران رہ جائیں گے۔

یہ طلسم میری کتاب رحمکاریہ جفر، جفر جامع قطعات نورانی سے لکھ رہا ہوں۔ آخر میں مجھ سیّد شعیب الرحمٰن شاہ اور میرے صاحبزادے محمد ابوعبداللہ اور شاہ زنجانی کے آل اولاد کیلئے دُعائے خیر کریں۔

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

محمد ﷺ محمد ﷺ محمد ﷺ محمد ﷺ

احمد حامد محمود

الرحم — العص — طس حم — عسق العص — حسنین محمد — باسط محمد — واسع احمد — مالک احمد

فاطمہ علیہا السلام — علی علیہ السلام — حسنین علیہ السلام

حامد محمود عاقب داعٔ ماحٔ

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

حضرت ابو عبد امام حسین علیہ السلام

ازتحریر: محمد علی سلیمانی، ڈیرہ اسماعیل خان

# مودتِ علی علیہ السلام بنا شریف النسب کوئی نہیں

محدث احمد بن حجر المکی الھیتمی نے اپنی تصنیف ''الصواعق المحرقہ'' کے صفحہ نمبر 595 پر ایک لازوال حقیقت رقم طراز کی ہے جسے قرآن وحدیث کی پوری پوری تائید حاصل ہے، لکھتے ہیں۔ ''حضرت عمرؓ نے فرمایا اشراف سے محبت کرو۔ اور اپنی عزتوں کو کمینوں سے محفوظ کرو۔ اور یادرکھو کہ حضرت علی علیہ السلام سے دوستی رکھے بغیر شرف مکمل نہیں ہوتا۔''

الفاظ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ہیں ایمان لانا مسلمان کا کام ہے۔ فرماتے ہیں ''اشراف سے محبت کرو، اپنے فرمان کے آخری الفاظ میں شریف کی نشانی بھی بتاتے ہیں کہ ''یادرکھو، حضرت علی علیہ السلام سے دوستی رکھے بغیر شرف مکمل نہیں ہوتا۔ یعنی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی زبانی، شریف وہی کہلاتا ہے جو علی علیہ السلام کا حُبدار ہو، ایک طرح سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فرمان پر مہر ثبت کردی کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اے علی علیہ السلام تم سے حلال زادہ ہی محبت رکھے گا اور تم سے حرام زادہ ہی بغض رکھے گا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی یہی کہہ رہے ہیں کہ علی علیہ السلام سے دوستی رکھے بغیر شرف مکمل نہیں ہوتا۔ اپنے فرمان کے دوسرے حصہ میں فرماتے ہیں اور اپنی عزتوں کو کمینوں سے محفوظ کرو، نہایت گہرائی کی بات ہے اس فقرے میں فرماتے ہیں کہ کمینوں کے حوالے اپنی عزتیں نہ دو، دوسرے معنوں میں جو علی علیہ السلام سے دوستی نہ رکھتے ہوں، جو علی علیہ السلام والے نہ ہوں اُن سے نکاح نہ کرو بلکہ ہر اُس شریف کو اپنی عزت دو جو علی علیہ السلام سے دوستی رکھتا ہو۔

آج بھی جہاں علی علیہ السلام دفن ہیں اسے ''اشرف'' کے نام سے پکارا جاتا ہے یعنی ''نجف اشرف''، معلوم ہوا علی علیہ السلام شرافت کی وہ مصدر ہیں کہ جس جس نے بھی خود کو علی علیہ السلام کے حوالے کیا وہ شریف اور اشرف بن گیا۔ نجف کی زمین نے خود کو علی علیہ السلام کے حوالے کیا تو نجف اشرف بن گئی۔ اولیاء نے اپنا دامن علی علیہ السلام کے دامن میں ڈالا تو کوئی اجمیر شریف بن گیا۔ کوئی کعبہ شریف کہلایا اور علی علیہ السلام اشرف کہلایا۔ اپنی اس تصنیف (ص 583) میں حجر مکی فرماتے ہیں۔ احمد اور ترمذی نے جابر سے بیان کیا ہے کہ ہم منافقین کو حضرت علی علیہ السلام سے بغض کی وجہ سے پہچانا کرتے تھے۔ اب اسی حدیث کو اُلٹا کر دیکھا جائے تو مومن کہلاتا ہی وہی تھا جو علی علیہ السلام سے محبت رکھتا تھا۔ علی علیہ السلام سے محبت رکھے بغیر نہ انسان مومن بن سکتا ہے نہ ہی اس کا نسب شریف کہلایا جاسکتا ہے اور یہ مشکوٰۃ شریف کے علاوہ صحاح کی دوسری کتب کے بھی الفاظ ہیں کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ''اے علی علیہ السلام تم سے مومن ہی محبت کرے گا اور تم سے منافق ہی بغض رکھے گا۔

الصواعق المحرقہ کے ص 584 پر ابن حجر مکی لکھتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ ''اے علی علیہ السلام قیامت کے دن آپ کے پاس جنت کے عصاؤں میں سے ایک عصا ہوگا جس سے آپؑ منافقین کو حوضِ کوثر سے ہٹائیں گے۔ میرا ہر قاری پوری صحاح ستہ سے لیکر چھوٹی سے چھوٹی کتاب تک کو کھنگال ڈالے یہ کہیں نہیں ملے گا کہ قیامت کے دن حوض کوثر سے علی علیہ السلام کسی مشرک کو عصا سے ہٹائے گا کسی کافر کو ہٹائے گا کسی توحید کے دشمن یا رسالت کے دشمن کو ہٹائے گا صرف یہی احادیث آپ کو ملیں گی کہ حوض کوثر سے منافقین کو ہٹایا جائے گا اور ہٹانے والے بھی خود علی علیہ السلام ہونگے کیونکہ یہ لسانِ رسالت سے حتمی فیصلہ ہو چکا ہے کہ علی علیہ السلام کا دشمن منافق ہے علی علیہ السلام سے بغض رکھنے والا منافق ہے، علی علیہ السلام سے محبت نہ کرنا مجہول النسب کی علامت ہے۔ آج بھی ذکرِ علی علیہ السلام سے کسی کے دل میں بے چینی پیدا ہو جائے کسی کی طبیعت خراب ہونے لگ جائے اور پورے وجود میں آگ سی لگنے لگ جائے تو وہ خود ہی اپنے آپ پر ایمان لے آئے کہ میں شریف النسب نہیں ہوں۔

آپ ایک مکان بنوائیں مگر مزدور کو اس کی مزدوری نہ دیں تو شریعتِ محمدیؐ کا فیصلہ ہے کہ اس مکان میں نماز پڑھنا حرام، روزہ رکھنا حرام، تلاوت کرنا حرام،

علی علیہ السلام تو اجرِ رسالتِ محمدیؐ ہیں۔

قُلْ لَّآ اَسْئَلُکُمْ عَلَیْہِ اَجْرًا اِلَّا الْمَوَدَّۃَ فِی الْقُرْبٰی

جب تک علی علیہ السلام سے محبت نہ ہوی شریعتِ محمدیؐ میں سے جو بھی فعل انسان سرانجام دے گا وہ حرام کہلائے گا۔ مودت علی علیہ السلام بناء حج حرام، روزہ حرام، نماز حرام، تلاوتِ قرآن حرام، مودت علی علیہ السلام بناء نکاح حرام، مودت علی علیہ السلام بناء اولاد حرام، کیونکہ یہ فیصلہ ہو چکا لسانِ ختمیؐ مرتبت سے کہ اگر کوئی شخص مر گیا اور حال یہ کہ دشمن تھا آلِ محمدؐ کا ڈالا جائیگا آگ میں اگرچہ نماز پڑھے اور روزہ رکھے۔ (تحفہ اثنا عشریہ باب دوم ص 150) اسی طرح ایک دوسری حدیث میں آپؐ نے فرمایا: ''اے علی علیہ السلام اگر کوئی بندہ اس قدر اللہ تعالیٰ کی عبادت کرے کہ جتنے سال حضرت نوح علیہ السلام نے اپنی قوم میں گزارے اور وہ اُحد کے پہاڑ جتنا سونا راہِ خدا میں خرچ کر دے اور اس قدر طولانی عمر ہو کہ ایک ہزار سال تک پاپیادہ حج کرتا رہا ہو اور پھر سعی کرتے ہوئے صفا اور مردہ پہاڑی کے درمیان مظلوم مارا جائے، اس کے باوجود اے علی علیہ السلام اگر وہ بندہ تم سے محبت اور ولایت کا رشتہ نہ رکھتا ہو تو وہ جنت کی خوشبو بھی نہیں سونگھ سکتا اور وہ کبھی جنت میں داخل نہیں ہوگا۔

(مناقبِ خوارزمی اَخطب خوارزم ص 66، متوفی 568ھ)

اسی کتاب کی صفحہ نمبر 68 پر فرمایا ویل ہے اس شخص کیلئے جو آپ علیہ السلام سے بغض و کینہ رکھتا ہے اور آپ علیہ السلام کے حق کو جھٹلاتا ہے۔ آپ علیہ السلام اپنے چاہنے والوں کو جنت میں اور بغض رکھنے والوں کو دوزخ میں داخل کریں گے۔ اب ان کے برعکس بھی احادیث ملاحظہ فرمائیں، ابن عمر سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا: ''جو شخص حضرت علی علیہ السلام سے محبت کرے گا اللہ تعالیٰ اس کی نماز، روزہ اور قیام کو قبول فرمائے گا اور اس کی دُعا مستجاب ہوگی۔ آپ نے اس مضمون کی ابتداء میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا فرمان پڑھا اور یہ فرمان ان کے بیٹے ابنِ عمر کا ہے دونوں کا فرمان مفہوم کے لحاظ سے ایک ہی ہے دونوں کے فرمان میں مرکزی چیز ''محبت علی رضی اللہ عنہ'' ہے۔ محبتِ علی رضی اللہ عنہ ہے تو نماز، روزہ، قیام وغیرہ سب کچھ قبول ہے کیونکہ علی رضی اللہ عنہ سے محبت نہ ہو تو شرف مکمل نہیں ہوتا اور جس کا شرف ہی مکمل نہ ہو تو قرآن ورسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زبان میں اسے ''حرام زادہ'' کہا جاتا ہے۔ اور یہ ختمیؐ مرتبت کا مہر شدہ فرمان ہے کہ اے علی علیہ السلام آپ سے حرام زادہ محبت رکھ ہی نہیں سکتا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے معیار بتا دیا کہ علی علیہ السلام کی محبت ہوگی تو بندہ حلالی ہوگا اور جس کے اندر علی علیہ السلام کی محبت نہ ہو تو اس کو منافق و حرام زادہ کہا گیا ہے۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو فرماتے سنا، علی علیہ السلام کا ذکر عبادت ہے (فردوس الاخبار دیلمی، کنزل العمال جلد 6) نیز فرمایا، علی علیہ السلام بن ابی طالب علیہ السلام کی طرف دیکھنا عبادت ہے۔ (تذکرہ خواص الامہ، سبط ابن الجوزی) اللہ تعالیٰ کسی کا عمل قبول نہیں کرتا مگر علی علیہ السلام کی دوستی اور ان کے دشمنوں سے بیزار ہونے کی وجہ سے (ینابیع المودۃ) پس جس علی علیہ السلام کو دیکھنا عبادت ہو، جس علی علیہ السلام کا ذکر عبادت ہو ایسے علی علیہ السلام کے بارے کیونکر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نہ فرماتے کہ ''یاد رکھو حضرت علی علیہ السلام سے دوستی رکھے بغیر شرف مکمل نہیں ہوتا۔

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ ستمبر 2017ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیّارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔

قارئین آئینہ قسمت! چندسال سے آپ نے اِس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیّارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کر دی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جا سکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوعِ آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری **2017**ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیّارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر تبھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے **2** رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 01`09`16`24 | جنوب مغرب 02`10`17`25 | جنوب 03`11`18`26 | مغرب 04`12`19`27 |
| شمال مغرب 05`13`20`00 | شمال مشرق 06`00`21`28 | مشرق 07`14`22`29 | شمال 08`15`23`30 |

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَا رِجَالُ الْغَیْبِ وَیَا اَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَۃ اَعِیْنُوْنِیْ بِقُوَّۃٍ وَّانْظُرُوْنِیْ بِنَظْرَۃٍ یَا رُقَبَاءُ یَا نُقَبَاءُ یَا نُجَبَاءُ یَا اَبْدَالُ یَا اَوْتَادُ یَا قُطْبُ یَا غَوْثُ اَعِیْنُوْنِیْ بِحُرْمَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے **6** کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ خوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

## ڈبل قران عطارد مریخ:
جدید علم نجوم میں اس سعد وقت کی ابتداء 2 ستمبر 14 بجکر 24 منٹ، مکمل نظر 3 ستمبر 14 بجکر 37 منٹ اور خاتمہ نظر 4 ستمبر 19 بجکر صفر منٹ پر ہوگا۔ دوسرے سعد وقت کا آغاز 15 ستمبر 9 بجکر 26 منٹ، مکمل نظر 17 ستمبر صفر بجکر 1 منٹ اور خاتمہ نظر 18 ستمبر 4 بجکر 33 منٹ پر ہوگا۔ ذہنی استطاعت وقابلیت بڑھانے کیلیئے اکاؤنٹنٹ، طلبہ اور پرائز بانڈز پر تحقیق کرنے والے سورۃ طٰہٰ کی آیات کا نقش بنا کر پاس رکھیں۔

| بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ | | |
|---|---|---|
| ۸ زدنی | ۱ رب | ۶ علماً |
| ۳ علماً | ۵ زدنی | ۷ رب |
| ۴ رب | ۹ علماً | ۲ زدنی |

## تثلیث زہرہ زحل:
اس سعد وقت کی ابتداء 12 ستمبر 9 بجکر 32 منٹ، مکمل نظر 13 ستمبر 5 بجکر 49 منٹ اور خاتمہ نظر 14 ستمبر 2 بجکر 6 منٹ پر ہوگا۔ ناراض زوجین میں محبت بڑھانے کیلیئے سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش سے فیض حاصل کریں۔

(نقش آگے دیا جارہا ہے)

## تربیع شمس زحل:
اس نحس وقت ابتداء 13 ستمبر 6 بجکر 31 منٹ، مکمل نظر 14 ستمبر 7 بجکر 58 منٹ اور خاتمہ نظر 15 ستمبر 9 بجکر 26 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین مخالفین کو نقصان پہنچانا اگر اشد ضروری ہو تو سورہ لہب کے خالی البطن نقش سے استفادہ کریں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۸۵ | ۲۸۸۶ | ۱۴۵۵ |
| ۲۴۲۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۳۴۰۱ |
| ۲۹۱۶ | ۱۹۳۰ | ۹۷۰ |

## تسدیس زہرہ مشتری:
اس سعد وقت کی ابتداء 15 ستمبر 1 بجکر 7 منٹ، مکمل نظر 16 ستمبر صفر بجکر 43 منٹ اور خاتمہ نظر 17 ستمبر صفر بجکر 20 منٹ پر ہوگا۔ مالی و دنیاوی عزت و توقیر بڑھانے کیلیئے سورۃ یوسف کے خالی البطن نقش کو باپرہیز طریقے سے پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۱۹۹۸ | ۳۳۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۴ |
| ۲۰۹۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۹۳۹۹۰ |
| ۲۵۱۹۹۲ | ۱۶۷۹۹۲ | ۸۳۹۹۶ |

## تربیع عطارد زحل:
اس نحس وقت کی ابتداء 25 ستمبر 5 بجکر 55 منٹ، مکمل نظر 25 ستمبر 19 بجکر 35 منٹ اور خاتمہ نظر 26 ستمبر 9 بجکر 13 منٹ پر ہوگا۔ دشمنوں، حاسدین کو مشکلات میں ڈالنے کیلیئے سورۃ کوثر کے خالی البطن نقش کو ساعت زحل میں رکھ کر احاطہ قبور میں دفن کریں۔

# اعمالِ شرفِ عطارد

سید منصور علی زنجانی

**اس سال شرفِ عطارد 21 ستمبر صبح 7:08 سے 21 ستمبر رات 09:13 تک ہوگی**

عطارد بروج میں سفر کرتا ہوا جب برج سنبلہ کے 15 درجہ پر پہنچتا ہے تو شرف کی قوت حاصل ہوتی ہے۔ یہ وقت سال میں ایک دفعہ ضرور آتا ہے۔ یہ ستارہ انسانوں کی زندگی میں کامیابیوں کے لیے اسباب و وسائل پیدا کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے کلام پاک میں بار بار دعا کرنے کا ذکر کیا ہے کہ اے انسان تو مانگ میں قبول کروں گا۔ مگر اس کے ساتھ ساتھ دعا کے اوقات میں اختلاف بھی رکھا ہے اور یہ بھی ارشادِ ربانی ہے کہ وسیلہ پکڑو اور جہاد (کوشش) کرو۔ اس سے ظاہر ہوا کہ جب تک وسیلہ نہ ہوگا تو اِس امر تک رسائی حاصل ہونا مشکل ہی نہیں ناممکن بھی ہے۔ اہل اللہ اس ذات پاک کی خوشنودی حاصل کرنے کے لیے وسیلہ پکڑتے ہیں۔ اسی طرح جب کوئی مجبور انسان (بندہ) کسی وسیلہ سے فریاد کرتا ہے تو مالک کائنات ایسے اسباب پیدا کر دیتا ہے تو بندہ خود حیران رہ جاتا ہے۔

ستارہ عطارد بھی زندگی میں روحانی امداد میں اسباب و وسائل پیدا کرتا ہے۔ یہ وقت ہر سال خوش نصیب لوگوں کو حاصل ہوتا ہے اور وہ اس سے فائدہ اُٹھاتے ہیں۔ ہر سال اس پر مضامین لکھے جاتے ہیں اور مختلف مسائل کے حل کے لیے آسان اور زود اثر عملیات دیے جاتے ہیں۔ عطارد علومِ حکمیہ سے منسوب ہے، اس دوران تین قسم کے کام لے سکتے ہیں۔

**اول:** تسخیر ارباب قلم، قوی الحافظہ ہونے، علمی مباحثوں میں برتری حاصل کرنے، علوم حکمیہ کا حصول، فصاحت و بلاغت (علماء کرام کے لیے خصوصاً) کی قوت حاصل کرنے، حصول علم و کامیابی امتحان اور کند ذہنی دور کرنے کے لیے مدد حاصل کرتے ہیں۔

**دوم:** پیچیدہ امراض کو دور کرنے مثلاً مالیخولیا، جنون، مرگی اور فاتر العقل انسانوں کی شفاء کے لیے عمل تیار کر سکتے ہیں۔ یہ وہ امراض ہیں جن کا طبی دنیا میں علاج مشکل اور طویل ترین ہے۔ مگر لوح عطارد کی برکت سے تمام ذہنی و دماغی امراض اور خرابیوں کو یقینی طور پر دور کیا جا سکتا ہے۔ اس کے علاوہ چھوٹے بچے جو خواب اور بیداری کی حالت میں ڈر جاتے ہیں اور روتے رہتے ہیں۔ ان کے لیے بھی اس وقت میں طلسم عجیب النفع تیار ہو سکتے ہیں۔ اس طلسم کی برکت سے انشاء اللہ 28 دنوں میں مریض صحت یاب ہو جاتا ہے۔

**سوم:** تسخیر افسران، حصول ملازمت، ناراضگی حکام اور معزولی سے دوبارہ بحال ہونے کے لیے عمل تیار کریں۔ ان عملیات میں حروفِ صوامت کی شمولیت بہت سود مند ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ اگر کوئی مظلوم کسی ظالم کے ہاتھوں بے عزت ہو رہا ہو یا کوئی ملازم اپنے افسر کے عتاب کا شکار ہو چکا ہو یا ہونے والا ہو اور وہ کسی صورت معاف کرنے کا اِرادہ نہ رکھتا ہو۔ اس کے علاوہ ملازمت کھو دینے کا بھی خطرہ سر پر منڈلا رہا ہو تو ایسے افسر یا ظالم کے ظلم سے بچاؤ کے لیے ضرور اس موقع سے فائدہ اُٹھائیں۔ خصوصاً وہ شادی شدہ خواتین جن کے شوہر بہت ظلم کرتے ہوں، تشدد کرنا ان کا شیوہ ہو نہ طلاق دیتے ہوں نہ عزت بلکہ روز مار مار کر زندہ چھوڑ دیتے ہوں۔ وہ خواتین اپنی زندگی کی ان مصیبتوں، تلخیوں کے چھٹکارا کے لیے شوہروں کو راہ راست پر لانے کے لیے اس موقع کی روحانیت سے مدد لے کر اپنی زندگی کو خوشگوار بنا سکتی ہیں۔

ان امورات سے متعلقہ تمام امور میں مدد کے لیے علاوہ ایک خصوصی مدد یا رعایت ٹرانسپورٹ سے تعلق رکھنے والے افراد کے لیے ایک نعمت غیر مترقبہ ہے۔ اگر کوئی گاڑی، ویگن، ٹرک یا جو بھی چیز ہو، سڑک پر آتے ہی حادثہ کا شکار ہو جاتی ہو یا بار بار پرزے ٹوٹ کر نقصان ہو رہا ہو اور ہر وقت ورکشاپ میں کھڑی رہے۔ ایسے لوگ لوحِ عطارد چاندی پر بنوا کر گاڑی میں لٹکائیں۔ انشاء اللہ اس لوح کی برکت سے دوبارہ نقصان نہ ہوگا اور گاڑی ہمیشہ سڑک پر رواں دواں رہے گی۔

اس دن اور وقت کی مناسبت سے ایک عمل بحالی ملازمت دے رہا ہوں۔ یاد رہے کہ اس موقع پر طلباء کے لیے ہر امتحان میں کامیابی کے لیے خصوصی

الواح تیار ہوتی ہیں۔ میرا تجربہ ہے کہ اس لوح کی برکت سے طالب علم کا ذہن بہت طاقتور ہوجاتا ہے اور ہر امتحان میں اعلیٰ نمبروں سے کامیاب ہوتا ہے۔ اس دفعہ حصولِ ملازمت یا ترقی یا بیرونِ ملک ملازمت کے لیے خصوصی نقش تیار کیا جا سکتا ہے۔ اس مقصد کے لیے آیت مبارکہ اِن اللہ ھُوَ الرَّزاقُ ذُوالقوۃِ المتین ٥ کی روحانیت سے مدد لیں گے۔ اس آیت پاک کے اعداد 2241 ہیں، اس کا مؤکل امرغغائیل ہے، ہم عام نقش مربع کی بجائے نقش ذوالکتابت تیار کریں گے، عام نقوش کی نسبت نقش ذوالکتابت زیادہ مؤثر ہوتا ہے، کیونکہ اس کے اوپری خانوں میں مقصد آجاتا ہے۔ آج کل لوگ بیرونِ ملک ویزہ کے حصول یا امریکہ لاٹری سسٹم کے لیے بہت کوشاں ہیں۔ یہ عمل ان لوگوں کے لیے ایک مؤثر ترین ذریعہ ہے۔ طریقہ لکھ رہا ہوں، غور اور توجہ سے تیار کریں، اس سے آسان عمل نہ ملے گا۔

نام سائل: ثقلین رضا بن امۃ البتول، اعداد: 3601

مقصد: ملک برطانیہ ملازمت، اعداد: 885

آیت مبارکہ: ان اللہ ھو الرزاقُ ذوالقوۃ المتین ٥

آیت مبارکہ کے اعداد: 2241

۷۸۶

جبرائیل

| ثقلین رضا بن امت البتول | ملک برطانیہ ملازمت | ان اللہ ھو الرزاق | ذوالقوۃ المتین |
|---|---|---|---|
| ۴۶۸ | ۱۷۷۲ | ۳۶۰۲ | ۸۸۴ |
| ۱۷۷۲ | ۴۶۵ | ۸۸۷ | ۲۶۰۲ |
| ۸۸۶ | ۲۶۰۳ | ۱۷۷۱ | ۴۶۶ |

الٰہی اس نقش کی برکت سے ثقلین رضا بن امۃ البتول کی ملک برطانیہ میں ملازمت کے اسباب پیدا فرما

نقش کا ہر طرف سے میزان برابر آئے گا، نقش گلے میں ڈالیں یا بازو پر باندھیں اور ساتھ ہی آیت پاک کا وِرد کریں، انشاءاللہ 90 دنوں میں مقصد حل ہوگا۔

# لوح شرف عطارد نورانی

## ترقی و عروج اور حل المشکلات کے لیے ایک نادر عمل

از تحریر: سیّد انور فراز، کراچی

واضح رہے کہ قرآن کریم میں حروف مقطعات کی اصل تعداد 14 ہے اور یہی حروف نورانی ہیں، اللہ رب العزت نے ان حروف سے قران کریم کی حفاظت فرمائی ہے اور قیامت تک کسی کی مجال نہیں ہے کہ قران کریم میں کوئی ردوبدل یا ترمیم و اضافہ کرسکے، حالانکہ ایسی بہت سی کوششیں کی جاتی رہی ہیں مگر ایسے مفسدین کو ہمیشہ منہ کی کھانا پڑی ہے، 14 حروف نورانی میں سے 2 کا تعلق سیارہ عطارد سے ہے، طٰہٰ اور قٓ، اس کے علاوہ دو حروف مقطعات سیارہ شمس کے ہیں اور ہم نے ان حروف نورانی کی روحانی توانائی سے مدد لی ہے، اس لوح میں دیگر بھی بہت سے راز پوشیدہ ہیں جنہیں اہل علم ونظر ہی سمجھ سکتے ہیں۔

برج جوزا اور سنبلہ والوں کے لیے تو یقیناً یہ ''لوح عروج و ترقی'' ہے مگر دیگر افراد بھی جو اپنی ذہنی صلاحیتوں میں کمی یا زائچے میں عطارد کی کمزوری سے پیدا ہونے والی خرابیوں سے پریشان ہیں، تعلیم میں دل نہیں لگتا، حافظہ کمزور ہے، مزاجاً سست ہیں یا کسی ذہنی ونفسیاتی بیماری کا شکار ہیں، ملازمت یا کاروبار میں رکاوٹیں و پریشانیاں زیادہ ہیں، مقابلے کے امتحان میں شریک ہونا چاہتے ہیں اور اکثر ناکام ہوتے ہیں، فاترالعقل ہیں، ٹرانسپورٹ یا کسی ایسے شعبے سے متعلق ہیں جس کا تعلق سیارہ عطارد سے ہو تو یہ ''لوح نورانی'' ان کے لیے بھی خصوصی تحفہ ہے، ''لوح مبارک'' یہ ہے۔

### نقش کی چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

## لوحِ شرف عطارد نورانی

۷۸۶
یا اسمع السامعین
یاجبرائل

| | | | |
|---|---|---|---|
| طٰہٰ | حٰمٓ | آلٓمٓرٰ | قٓ |
| ۲۷۲ | الحکم | ۱۵ | ۴۷ |
| ۹۸ | ۲۲۹ | نٓ | ۱۲ |
| الحی | ۱۷ | ۹۷ | کریم |

یاعزرائل
یامحی الباقی المنعم

لوح کی پیشانی پر حروفِ نورانی طٰہٰ، حٰمٓ، آلٓمٓرٰ اور قٓ قائم ہیں، نقش کی میزان 433 ہے جو "اسمع السامعین" اور "محی الباقی المنعم" کے اعداد ہیں، نقش کی چال ذوالکتابت ہے، شرف کے اوقات میں سیارہ عطارد کی ساعات کارآمد ہوں گی جو اپنے شہر کے طلوع وغروبِ آفتاب کو مدنظر رکھ کر استخراج کی جائیں، اُس وقت باوضو ہوکر چاندی کی لوح پر کندہ کریں، ہرن کی جھلّی یا عمدہ سفید کاغذ پر بھی زعفران، عنبر اور عرقِ گلاب کی روشنائی سے لکھ سکتے ہیں، عمدہ قسم کے عطرِ مجموعہ کی خوشبو سے معطر کریں، نقش لکھتے ہوئے لوبان یا مصطگی کا بخور جلائیں، رجال الغیب کی سمت کا خیال رکھیں کہ وہ پُشت پر یا بائیں ہاتھ پر ہوں۔ نقش کی پُشت پر مؤکلاتِ علوی وسماوی وارضی کے نام لکھیں۔

"اَقسمتُ عَلَیکُم یا جبرائیل یا نوائیلُ، ابوالعجائب، برقانُ، بحق طٰہٰ، حٰمٓ، الٓمٓرٰ، قٓ، ترقی و عروج، صحتِ کاملہ وحل المشکلات، العجل الساعۃ"

نقش کی تیاری کے بعد قاعدے کے مطابق کچھ شیرینی پر فاتحہ دیں اور نقش پہننے کے بعد حسبِ توفیق صدقہ وخیرات کریں، سمجھ لیں ایک ایسا تحفہ آپ نے پالیا ہے جو زندگی بھر معاون ومددگار رہے گا، نقش کو پہلی بار پہننے یا پاس رکھنے کے لیے نوچندے بدھ کی پہلی ساعت کا انتخاب کریں یعنی سورج نکلنے کے بعد ایک گھنٹے کے اندر پہن لیں، اپنے روزانہ کے ورد ووظائف میں اسمائے الٰہی یا اسمع السامعین اور یا محی الباقی المنعم 433 مرتبہ پڑھا کریں، انشاءاللہ کوئی مسئلہ، مسئلہ نہیں رہے گا۔




اس لوح مبارک توسل سے دشمن کتنا بھی طاقتور کیوں نہ ہو لیکن خود بتاؤ ہو کہ چلا جائے گا یا آفیسر کسی آہنی ملازم کو پریشان کرتا ہے تو وہ بھی تباہ ہوکر چلا جائے گا۔ فتح نصرت کے لیے اکثیر اعظم سے کم نہیں ہوگا، دشمن کو مغلوب بنانا ہو تو اس لوح کو الفاظ بھی بنا کر استعمال کریں اور قوت کا کرشمہ دیکھیں۔ سورۃ النساء کی آیت 74 ظالم آفیسر یا ظالم حاکم سے نجات دلائے۔ آیت یہ ہے:

رَبَّنَا اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا ۙ وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا ۔

اس کے الفاظی دو الواح تیار کریں۔ اس شرف عطارد پر ایک کو اپنے پاس رکھیں اور ایک کو دشمن یا حاکم کی گزرگاہ میں دفن کریں اور 101 مرتبہ مذکورہ آیت نماز فجر وعشاء پڑھیں۔ اول وآخر درود شریف 11 مرتبہ۔ مجھے اور زنجانی خاندان کو دعائے خیر میں ضرور یاد کریں۔ اجازت عام ہے، لیکن جائز امور کے لیے اب لوح کی ترتیب:

بادی چال والا اپنے پاس رکھیں اور خاکی چال والا دشمن یا آفیسر کی گزرگاہ میں دفن کریں، عمدہ عطر لگا کر خود تیار نہ کریں تو ادارہ آئینہ قسمت سے تیار کروائیں۔

| چال بادی ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

| چال خاکی ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## بادی چال

۷۸٦
اجھزط جبرائیل اجھزط
کھیعص سرافیل — حمعسق عزرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| من | ربنا | واجعل | ولیا |
| اھلھا | واجعل | لنا | اخرجنا |
| لنامن | الظالم | من | نصیرا |
| ھٰذہ | لدنك | لدنك | القریة |

## خاکی چال

۷۸٦
اجھزط جبرائیل اجھزط
کھیعص سرافیل — حمعسق عزرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| واجعل | ولیا | من | ربنا |
| لنا | اخرجنا | اھلھا | واجعل |
| من | نصیرا | لنامن | الظالم |
| لدنك | القریة | ھٰذہ | لدنك |

# شرفِ عطارد

## حصولِ ملازمت، ویزہ، اسباب، تعلیم، کندذھنی، لیڈرشپ، تقرری کیلئے

از تحریر: منور حسین مٹھے شاہی، اسلام آباد

مشہور ہے کہ نظام الملک نے وہ مقام حاصل کرنا چاہا جو حسن سناک کا تھا۔ جب حکومت میں اس کا نام لیا جانے لگا تو نظام الملک بہت مضطرب ہوئے اور مولانا عبدالکریم ویلمی کے پاس آئے، جفر میں وہ بہت مشہور تھے، اُن سے اپنا مدعا بیان کیا۔ چنانچہ لوح چاندہ کی تیار کر کے دی۔ جس کی برکت سے نظام الملک کو وہ مقام ملا جو تاریخ میں اب تک مشہور ہے۔ نظام الملک نے فتح پائی اور حسن سناک باوجود حق رکھنے کے محروم رہا۔ اس لوح کے اِردگرد وہ الفاظ لکھنے چاہیے، جو مخالف کے نام بمعہ والدہ میں حروف صوامت کی تکسیر کرنے سے پیدا ہوئے ہوں، اس لوح کو طالب اپنے بازوئے راست پر باندھے۔

اول نام معہ والدہ طالب کا لکھیں، پھر اسم المعز المجیب کو لکھیں، پھر افسر کا نام معہ عہدہ لکھیں، اب ایک سطر میں فرداً فرداً تمام حروف کو لکھ کر صدر مؤخر کریں۔ اس کے بعد افسر کا نام معہ عہدہ لکھ کر اُس کو حروف صوامت (اح درس ص ط ع ک ل م و ہ) میں امتزاج دیں، یعنی ایک حرف کا نام لیں۔ ایک صوامت کا لیں، اس سے نئی سطر کے حروف جفت ہوں تو چار چار کلمات بنائیں۔ طاق ہوں تو پانچ پانچ کے کلمات بنائیں اور اُن کو نقش کے چاروں طرف ایک ایک بار لکھ دیں۔ اب چاروں طرف درمیان میں اسماء لکھ دیں۔(1) یا طھیال (2) یا مکیال (3) یا اصبائوث۔ (4) یا اھیا اس کے بعد چاروں مؤکلات لکھے نحوست عطارد اور اس کا تدارک۔ اگر کسی کے زائچہ پیدائش میں کمزور و نحس حالت میں واقع ہو تو منسوبات عطارد کے تحت حال کو نقصان رہتا ہے۔ نحوست سے محفوظ رہنا مطلوب ہو تو ذیل طلسم کو شرف یا اوجِ عطارد کے اوقات میں کندہ کر کے پاس رکھیں، نحوستِ عطارد زائل ہوگا، طلسم عطارد کا یہ ہے:

| |
|---|
| ســـــعـــــجـــــلـــــو |
| عجلوا عجلوا عجلوا |

اور خاتم عطارد

۳

| | | |
|---|---|---|
| ۷۹ ٦١٣ | یا علی یا عظیم | ۷۴۸۹۴ |

۹۱۴

چال مسدس کی یہ ہے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳۶ | ۳۰ | ۲۴ | ۱۳ | ۷ | ۱ |
| ۲۵ | ۱۹ | ۳ | ۳۵ | ۱۷ | ۱۲ |
| ۶ | ۱۰ | ۱۴ | ۲۱ | ۲۸ | ۳۲ |
| ۲۰ | ۲ | ۲۹ | ۱۱ | ۳۱ | ۱۸ |
| ۱۵ | ۳۴ | ۸ | ۲۷ | ۵ | ۲۲ |
| ۹ | ۱۶ | ۳۳ | ۴ | ۲۳ | ۲۶ |

**اصل نقش یہ ہے:**

۷۸۶

اش ح و دک ر

اشحو یاطہیال جبرائیل دکرت

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲۵۸۷ | ۲۵۸۱ | ۲۵۷۵ | ۲۵۶۳ | ۲۵۵۷ | ۲۵۵۱ |
| ۲۵۷۶ | ۲۵۷۰ | ۲۵۵۳ | ۲۵۸۶ | ۲۵۶۷ | ۲۵۶۲ |
| ۲۵۵۶ | ۲۵۶۰ | ۲۵۶۴ | ۲۵۷۲ | ۲۵۷۹ | ۲۵۸۳ |
| ۲۵۷۱ | ۲۵۵۲ | ۲۵۸۰ | ۲۵۶۱ | ۲۵۸۲ | ۲۵۶۸ |
| ۲۵۶۵ | ۲۵۸۵ | ۲۵۵۸ | ۲۵۷۸ | ۲۵۵۵ | ۲۵۷۳ |
| ۲۵۵۹ | ۲۵۶۶ | ۲۵۸۴ | ۲۵۵۴ | ۲۵۷۴ | ۲۵۷۷ |

کھیعص یا اھیا اسرافیل

مجھن یا میکائیل عزرائیل حمعسق طرعل

بحق یاعزیا مجید تسنیم بنت زید کو عروج و کامیابی عطا فرما

**حصولِ علم:** علم مکمل کرنے اور اُس کے حصول کا ذریعہ بنانے اور کُند ذہنی کو دور کرنے لیے ذیل کی لوح کا نقش تیار کریں اور پاس رکھیں۔ جو لوگ ملازم یافتہ ہوں کہ اُن کی ملازمت صدا رہے اور ترقی پانے کے لیے بھی نقش ہمیشہ پاس رکھنا چاہیے۔

اس نقش کے نیچے اللھم اجعل لی نی قلبی نورا و بصر اونہا ما و علما انك كل شئ قدیر، کامیابی امتحان کے لیے تئوتی الملك من تشاء کا مربع نقش آتشی چال کا بنائیں اس کے اعداد 179 ہیں، نیچے یہ لکھیں۔ رب یسر ولا تعسر و تعم بالخیر یہ نقش کسی بھی مقابلہ کے امتحان میں مدد دے گا۔

| وارزقنی فہما | علماً | رب زدنی | قل |
|---|---|---|---|
| ۲۷۲ | ۱۳۱ | ۴۹۹ | ۱۴۲ |
| ۱۳۲ | ۲۷۵ | ۱۳۹ | ۴۹۸ |
| ۱۴۰ | ۴۹۷ | ۱۳۳ | ۲۷۴ |




(1) عطارد نطق سے متعلق ہے، اس لیے نطق کی تمام قوتوں کو قوی کرتا ہے۔ قوت فصاحت و بلاغت، حصول علم، تکمیل علم، قوی الحافظہ اور کند ذہنی کو دور کرنے نیز ان طلباء اور طالبات کے لیے جو تعلیم میدان میں کمزور ہیں۔ ان کی تعلیم اور علم کی طرف رغبت بڑھانے اور تعلیمی معاملات میں ہمہ قسم کی رکاوٹ دور کرنے کے لیے تاکہ وہ تعلیمی میدان میں احسن طریقے سے آگے بڑھ سکیں۔

مندرجہ ذیل لوح کو نیلے کاغذ پر زعفران سے عطارد کی ساعت میں تحریر کر کے اپنے پاس رکھیں۔ انشاء اللہ اس لوح کی برکت سے نطق کی تمام تر قوتیں قوی ہوں گی۔

**لوح یہ ہے:**

| وارزقنی فہما | علماً | رب زدنی | قل |
|---|---|---|---|
| ۲۷۲ | ۱۳۱ | ۴۹۹ | ۱۴۲ |
| ۲۷۲ | ۲۷۵ | ۱۳۹ | ۴۹۸ |
| ۱۴۰ | ۴۹۷ | ۱۳۳ | ۲۷۴ |

لوح کے نیچے یہ تحریر کریں۔

سُبْحٰنَ مَنْ لَا یَاْخُذُ اَھْلَ الْاَرْضِ عَلَی الْعَذَابِ سُبْحَانَ الرَّؤُفِ الرَّحِیْمِ o اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ لِیْ فِیْ قَلْبِیْ نُوْرًا و صَبْرًا وَّ فَھْمًا وَ عِلْمًا اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْ ءٍ قَدِیْرٌ o

رفتار لوح کی یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۱۱ | ۶ | ۱ |
| ۵ | ۲ | ۱۵ | ۱۲ |
| ۳ | ۸ | ۹ | ۱۴ |
| ۱۰ | ۱۳ | ۴ | ۷ |

(2) اگر کوئی طالبہ یا طالب علم کسی خاص مضمون میں بار بار فیل ہو رہا ہے اور وہ اس مضمون میں امتیازی نمبروں سے پاس ہونا چاہتا ہے تو اس کے لیے خاص اس کے نام کا نقش مخمس ذوالکتابت تیار کریں، جس میں نام طالب علم مع والدہ، نام مضمون، آیت مبارکہ تحریر کریں۔ مثلاً طاہرہ بنت سکینہ کیمسٹری میں کمزور ہے اور چاہتی ہے کہ کیمسٹری امتیازی نمبروں سے پاس کرے تو اس کے لیے خصوصی نقش کی عبارت یوں ہوگی۔

(1) طاہرہ بنت سکینہ: 260
(2) کیمسٹری: 761
(3) رب یسر: 472
(4) ولاتعسر: 767
(5) وتمم بالخیر: 1329

نقش اس طرح تحریر کریں۔

| طاہرہ سکینہ | کیمسٹری | رب یسر | ولا تعسر | وتمم بالخیر |
|---|---|---|---|---|
| ۴۷۳ | ۷۶۸ | ۱۳۲۵ | ۳۶۱ | ۷۶۲ |
| ۱۳۲۶ | ۳۶۲ | ۷۶۳ | ۴۷۴ | ۷۶۴ |
| ۷۶۴ | ۴۷۰ | ۷۶۵ | ۱۳۲۷ | ۳۶۳ |
| ۷۶۶ | ۱۳۲۸ | ۳۶۴ | ۷۶۰ | ۴۷۱ |

یاشلمکفیا یاشمکیفا

وفق ۳۷۸۹ ہوا۔ مؤکل نکالنے کے لیے ۴۱ تفریق کیے۔ باقی ۳۷۴۸ ہوئے۔ حروف ح م ذ ج غ ہوئے اور مؤکل حمذ جغائیل ہوا۔

عزیمت نقش کے نیچے اس طرح سے لکھی جائے۔ عَزَّمْتُ عَلَیْکُمْ وَ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یا حمذ جغائیل طاہر بنت سکینہ کو کیمسٹری میں کامیابی دلاؤ بحق کلام اللہ بِسْمِ رَبِّکَ الَّذِیْ بحق خلق الانسان مَنْ عَلَق اقراء وربك الكرم الذی علم با القلم علم الانسان مالم یعلم o نقش کو نیلے رنگ کے کاغذ پر زعفران سے ساعت عطارد میں تحریر کر کے پاس رکھیں، مقصد پورا ہوگا۔ نقش مخمس پُر کرنے کی رفتار درج ذیل ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ |
| ۱۴ | ۲۰ | ۲۱ | ۲ | ۸ |
| ۲۲ | ۳ | ۹ | ۱۵ | ۱۶ |
| ۱۰ | ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۴ |
| ۱۸ | ۲۴ | ۵ | ۶ | ۱۲ |

(3) ترقی کاروبار: رُکے ہوئے کاموں میں ترقی یعنی کہ ان لوگوں کے لیے جن کی کاروباری حالت صحیح نہیں ہے۔ باوجود کوششوں کے کام نہیں چلتا اور نقصان ہو رہا ہے۔ انہیں شرف عطارد کی قوت سے اسم اعظم الباعث کی روحانیت سے مدد حاصل کرنا چاہیے۔ اللہ پاک حکمت کاملہ سے ایسے اسباب و ذرائع کا بندوبست فرما دیں گے کہ کام اور مقصد پورا ہو جائے گا۔ انشاءاللہ تھوڑے ہی عرصہ میں ایسے اسباب پیدا ہوں گے کہ کام میں آمدن اور ترقی ظاہر ہونی شروع ہو جائے گی۔ آپ کسی بھی حاجت یا مقصد کے حصول کے لیے اس اسم کی روحانیت سے مدد لے سکتے ہیں۔

**طریقہ:** طریقہ یہ ہے کہ وقت مقررہ پر کسی تنہا پاکیزہ جگہ عمل کے لیے بیٹھیں اور مصطگی رومی کا بخور روشن کریں اور سیسہ کی لوح پر کسی نوک دار چیز سے اسم اعظم الباعث کا نقش ذوالکتابت تحریر کریں۔

نقش ذوالکتابت یہ ہے:

| ال | با | ع | ث |
|---|---|---|---|
| ۷۱ | ۴۹۹ | ۳۲ | ۲ |
| ۴۹۸ | ۶۸ | ۵ | ۳۳ |
| ۴ | ۳۴ | ۴۹۷ | ۶۹ |

نقش ذوالکتابت کی رفتار یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

اس لوح کے دوسری طرف جو آپ کا مقصد ہے۔ مثلاً طلب رزق، ترقی

رزق، ترقی مرتبہ، ادائیگی قرض، رہائی محبوس، آمدن غائب وغیرہ۔ اپنے نام معہ والدہ کے اعداد، مقصد کے اعداد اور اسم اعظم الباعث کے اعداد کے مجموعہ سے ایک نقش مذکورہ رفتار سے پُر کریں۔ لوح کے دونوں طرف ہر مربع کے نیچے اپنے مقصد کی عزیمت تحریر کریں۔

| | |
|---|---|
| مثلاً محمد عتیق بن حمیدہ: | 739 |
| ترقی رزق: | 1017 |
| الباعث: | 604 |
| میزان: | 2360 |
| تفریق عدد قانونِ جفر | 30 |
| میزان: | 2330 |

2330 کو 4 پر تقسیم کیا تو 582 حاصل ہوا۔ 582 سے نقش پُر کرنا شروع کریں۔ باقی بچا "2" تو خانہ نمبر "9" میں ایک کا اضافہ کریں۔ دوسری طرف کا نقش مربع یہ ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۹۸ | ۵۹۳ | ۵۸۷ | ۵۸۲ |
| ۵۸۶ | ۵۸۳ | ۵۹۷ | ۵۹۴ |
| ۵۸۴ | ۵۸۹ | ۵۹۱ | ۵۹۶ |
| ۵۹۲ | ۵۹۵ | ۵۸۵ | ۵۸۸ |

یا الٰھی مسبب الاسباب محمد عتیق بن حمیدہ کے
رزق میں ترقی کے اسباب پیدا فرما بحق الباعث

لوح کو تیار کر کے نیلے رنگ کے کپڑے میں لپیٹ کر اپنے پاس رکھیں۔ انشاء اللہ ترقی رزق کے اسباب پیدا ہونے شروع ہو جائیں گے۔ اگر تکمیل مقصد کے لیے چالیس یوم سے زیادہ لگ جائیں تو اسم اعظم الباعث کا روزانہ 604 مرتبہ ورد کریں اور ورد کے بعد مقصد کے پورا ہونے کی بھی دعا کریں۔

دعا کے الفاظ روزانہ ایک ہی ہونے چاہئیں۔ یعنی جو الفاظ نقش کے نیچے تحریر کیے ہیں، وہی پڑھیں۔

# شرفِ عطارد

از تحریر: سید مسعود علی زنجانی

اس مرتبہ ایک موثر عمل ان لوگوں کے لئے تحریر کر رہا ہوں جن کو ملازمت سے برخاست کر دیا گیا ہو اور وہ دوبارہ وہی ملازمت حاصل کرنے میں کوشاں ہوں یا وہ عارضی معطل کئے گئے ہوں یا کسی اور وجہ سے افسر اعلیٰ کی تسخیر مطلوب ہو یا کسی مقدمہ میں ناحق ملوث کر دیئے گئے ہوں یا ترقی کئی سال سے رکی ہوئی ہو یا کسی کے خلاف محکمانہ انکوائری چل رہی ہو اور اس میں بے گناہ ملوث کیا جا رہا ہو تو ان جملہ مقاصد کیلئے مندرجہ ذیل طریقہ سے عمل تیار کریں کہ اپنا نام معہ والدہ اور نام افسر کو ایک سطر میں پھیلا کر لکھیں اور اس کی تکسیر موخر صدر کریں۔ جب زمام ہو جائے تو تمام تکسیر میں سے حروف صوامت الگ کر لیں اور ان کے اعداد ابجد قمری سے لیں۔

حروف صوامت بے نقطہ حروف کو کہتے ہیں اور یہ تعداد میں **13** ہیں اور وہ یہ ہیں۔

**احدرسص اطعک لموہ**

اب ان اعداد میں سورۃ یٰسین کی آیت نمبر **9** کے اعداد شامل کریں (نوٹ اکثر اس جگہ سورۃ العصر کے اعداد جمع کئے جاتے ہیں لیکن میرے تجربہ میں سورۃ یٰسین کی یہ آیت زیادہ موثر ہے۔ آیت مبارکہ **وجعلنا** سے لے کر **لایبصرون** تک کے اعداد لینے ہیں۔ اس آیت مبارکہ کے اعداد **3363** ہیں۔ اب ان اعداد کے مجموعہ سے ایک نقش مسبع یعنی **7x7** کا پر کریں۔ یہ نقش چاندی کی تختی پر یا سفید کاغذ پر زعفران سے لکھیں۔ منہ میں سچا موتی' سوراخ دار رکھیں۔ لوح یا نقش کے تیار ہونے پر عود وصندل کی دھونی دے کر اپنے بازو پر باندھ لیں یا اپنے پاس رکھیں۔ اس کے علاوہ نقش مکمل کرنے سے قبل ایک کام اور کریں تکسیر سے جو حروف صوامت نکالے تھے ان کے کلمات بنا کر نقش کے چاروں طرف لکھیں اور اوپر حصار کر دیں۔ انشاء اللہ

چند دنوں میں اثرات ظاہر ہونا شروع ہو جائیں گے۔ یہ بہت ہی موثر عمل ہے۔ جس کے ذریعے کسی بڑے آدمی سے کام نکلوا سکتے ہیں جو ناراض یا مخالفت کرتا ہو۔ سائل کا نام معہ والدہ لکھیں اور حاکم کا نام معہ عہدہ لیں۔ تکسیر کا طریقہ یہ ہے۔ مثلاً عبدالسلام اور مطلوب ولی محمد آسی ہے۔ مثلاً

| | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ع | ب | د | ا | ل | س | ل | ا | م | و | ل | ی | م | ح | م | د |
| د | ع | م | ب | ح | د | م | ا | ی | ل | ل | س | و | ل | م | ا |
| ا | د | م | ع | ل | م | و | ب | س | ح | ل | د | ل | م | ی | ا |
| ا | ا | ی | د | م | م | ل | ع | د | ل | ل | م | ح | و | س | ب |
| ب | ا | س | ا | و | ی | ح | د | م | م | ل | م | ل | ل | د | ع |
| زمام:ع | ب | د | ا | ل | س | ل | ا | م | و | ل | ی | م | ح | م | د |

اس میں سے حروف صوامت نکالیں ع دال س ل ام ول م ح م د

(نوٹ: ناموں کی سطر میں صرف ۲ حروف نقطہ والے ہیں۔ اس طرح ہر سطر سے ۱۴ نکلے اور ۵ سطر میں زمام آیا۔ ایک سطر کے اعداد ۵ × ۳۶۴ = ۱۸۲۰ ان اعداد میں آیت پاک کے عدد شامل کئے تو

۱۸۲۰ + ۳۳۶۳ = ۵۱۸۳ ـ ۱۶۸ = ۵۰۱۵ ÷ ۷ = ۷۱۶ باقی ۳ رہا اب نقش ایک ایک کے اضافہ سے پر کیا۔ اگر باقی ہو تو ایک بچے تو خانہ نمبر ۴۳ میں ایک کا اضافہ کریں۔ ۲ باقی بچیں تو خانہ نمبر ۳۶ میں، ۳ بچیں تو خانہ نمبر ۲۹، ۴ بچیں تو خانہ نمبر ۲۲، ۵ باقی بچیں تو خانہ نمبر ۱۵ اور اگر باقی ۶ بچیں تو خانہ نمبر ۸ میں ایک کا مزید اضافہ کریں گے۔

(۱) کند ذہنی، غبی اور تعلیم سے بھاگنے والے طلبہ و طالبات کیلئے نام معہ والدہ کے اعداد میں اسم لطیف ولی کے اعداد شامل کر کے نقش ۷ × ۷ یا آیت پاک رب زدنی علما سے نقش ذوالکتابت لکھیں۔

(۲) ٹرانسپورٹر حضرات اپنے کاروبار اور گاڑیوں کو ایکسیڈنٹ سے محفوظ کرنے کیلئے اپنا نام معہ والدہ اور آیت پاک "الھکم اله واحد لا اله الا هو الرحمن الرحیم ۞" کے اعداد ۸۸۵ شامل کر کے پر کریں اور پاس رکھیں تو بہت منافع ہوگا۔ گاڑی میں لٹکائیں تو وہ حادثات اور ٹوٹ پھوٹ سے محفوظ رہے۔ اس کے نیچے چار اسماء ضرور لکھیں۔ "یا طھیال یا مکیال یا اصباؤث یا اھیا ۞

اس کے علاوہ میں اس دوران چاندی کی لوح بنایا کرتا ہوں ان طلبہ و طالبات کیلئے جو ٹیوشن کی اضافی سردردی سے بچنا چاہتے ہیں اس لوح کے پہننے سے ان کی ذہنی صلاحیتیں اُجاگر ہوجاتی ہیں۔ دماغی قوتیں طاقت ور ہوجاتی ہیں ہر امتحان میں کامیابی ہوتی ہے۔ خاص کر وہ لوگ یا بچے جو اعلیٰ امتحانات جیسے چارٹرڈ اکاؤنٹنٹ، ایم بی بی ایس، ایم بی اے یا اس جیسے دوسرے امتحانات میں شریک ہوتے ہیں وہ انشاء اللہ اس لوح کی برکت سے ہر امتحان میں کامیاب ہوتے ہیں اور انہیں علیحدہ سے ٹیوشن پڑھنے سے چھٹکارا مل جاتا ہے اور اس موقع پر بیرون ملک ویزہ کے حصول میں رکاوٹیں پیش آتی ہیں۔ تین ماہ میں یہ رکاوٹیں سب دور ہوجاتی ہیں۔ اب اصل نقش حاضر خدمت ہے۔

## چال نقش

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۶ | ۱۲ | ۱۱ | ۷ | ۴۴ | ۴۵ | ۱۰ |
| ۴۱ | ۳۵ | ۲۰ | ۱۷ | ۳۴ | ۱۹ | ۹ |
| ۴۲ | ۳۲ | ۲۸ | ۲۳ | ۲۴ | ۱۸ | ۸ |
| ۱ | ۳ | ۲۱ | ۲۵ | ۲۹ | ۳۷ | ۴۹ |
| ۲ | ۱۴ | ۲۶ | ۲۷ | ۲۲ | ۳۶ | ۴۸ |
| ۳ | ۳۱ | ۳۰ | ۳۳ | ۱۶ | ۱۵ | ۴۷ |
| ۴۰ | ۳۸ | ۳۹ | ۴۳ | ۶ | ۵ | ۴ |

## اصل نقش

۷۸۶

جبرائیل

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷۶۲ | ۷۲۷ | ۷۲۶ | ۷۲۲ | ۷۶۰ | ۷۶۱ | ۷۲۵ |
| ۷۵۷ | ۷۵۱ | ۷۳۵ | ۷۳۲ | ۷۵۰ | ۷۳۴ | ۷۲۴ |
| ۷۵۸ | ۷۴۸ | ۷۴۳ | ۷۳۸ | ۷۳۹ | ۷۳۳ | ۷۲۳ |
| ۷۱۶ | ۷۲۸ | ۷۳۶ | ۷۴۰ | ۷۴۵ | ۷۵۳ | ۷۶۵ |
| ۷۱۷ | ۷۲۹ | ۷۴۱ | ۷۴۲ | ۷۳۷ | ۷۵۲ | ۷۶۴ |
| ۷۱۸ | ۷۴۷ | ۷۴۶ | ۷۴۹ | ۷۳۱ | ۷۳۰ | ۷۶۳ |
| ۷۵۶ | ۷۵۴ | ۷۵۵ | ۷۵۹ | ۷۲۱ | ۷۲۰ | ۷۱۹ |

عزرائیل




محترم قارئین کرام! آپ کی بزم میں میں ایک تیر بہدف نقش لے کر حاضر ہوا ہوں۔ یہ کسی رسالے میں مضمون لکھنے کی میری پہلی کاوش ہے۔ امید ہے آپ کو پسند آئے گی اور آپ اس سے بھرپور فائدہ اُٹھائیں گے۔ اس نقش کا نام کنڈلی ہرکارہ میں نے رکھا ہے۔ ہرکارہ سے مراد یہ ہے کہ یہ نقش ہرکام کے لیے کثیر ہے۔

**نقش یہ ھے:**

یہ نقش میری اپنی تخلیق ہے۔ چال لکھنے کی ضرورت نہیں ہے۔ آپ ۵۱ کے عدد سے نقش بھرنا شروع کردیں۔ ایک، ایک کے اضافے کے ساتھ جس خانے میں بھی عدد آئے، اس کو نقش کے مطابق لکھتے جائیں۔ آسان کام ہے۔ یہ نقش اللہ تعالیٰ کے اسماء مبارک کافی اور جامع کا ہے۔ کیندر کے خانوں میں جو اعداد ہیں، اسم اللہ کافی کے ہیں۔ یعنی آمنے سامنے کے اعداد جمع کرلیں تو 111 آتا ہے جو کہ اسم کافی کے اعداد ہیں۔ جبکہ چاروں کونوں کے اعداد کو آپس میں جمع کریں تو 114، 114 آتا ہے، جو کہ اسم جامع کے اعداد بنتے ہیں۔ یہ ایک بے نظیر نقش ہے۔ دونوں اسماء یا کافی اور یا جامع اپنے اندر وسعت اور جامعیت رکھتے ہیں۔ چنانچہ ہرکام کے لیے استعمال ہوسکتے ہیں۔ نقش کے نیچے مقصد لکھنا نہ بھولیں۔




ازتحریر: فیض محمد، پنوں عاقل (سندھ)

# نقش فتوحات وترقی ودولت

یہ نقش برائے ترقی، دولت اور فتوحات کے لئے ایک نایاب اور موثر عمل ہے جو بھی محنت کر کے اس عمل کو کریگا انشاء اللہ اللہ تبارک وتعالیٰ اس کے لئے غیب سے اسباب پیدا ہوجائیں گے اور تمام بداثرات اور نحوستیں بھی ختم ہوجائیں گی۔ آج کے دور میں معاشی بدحالی اور تنگدستی کی وجہ سے عوام الناس پریشان حال ہے اس لئے یہ عمل کارآمد ثابت ہوگا۔ عمل کی ترکیب اس طرح ہے۔

آیت "واللہ یرزق مَن یَّشاءُ بغیرِ حساب" نماز تسبیح میں 300 مرتبہ عشاء کی نماز کے بعد پڑھی جائے اور سلام پھیرنے کے بعد بھی صرف 13 مرتبہ یہی آیت مبارکہ پڑھی جائے۔

اس کے بعد اسم یا باسط 1000 (ایک ہزار) مرتبہ پڑھا جائے۔ اس کے بعد دعا مانگیں کہ "یا رحمٰن الدنیا و الآخرت یا رحیم الدنیا و لآخرت اِنّکَ اَنت الوھاب" تین مرتبہ پڑھ کر یاالٰہی آپ کے پاس سب خزانے ہیں میری مالی مشکلاتیں دُور فرما اور اپنے کرم سے مالا مال کردے۔ یہ عمل 40 دن تک کرنا ہے۔ جو نماز تسبیح نہ پڑھ سکے وہ نماز عشاء کے بعد یہ آیت واللہ یرزق مَن یشاءُ بغیر حساب یا باسط سمیت 1000 (ایک ہزار) مرتبہ پڑھے 40 دن کے بعد صرف 100 مرتبہ عمل کو برقرار رکھنے کے لئے پڑھنا چاہئے۔ اس عمل کے ساتھ یہ نقش بھی 40 دن تک کرنے ہوں گے یعنی تینوں نقش لکھ کر پانی میں بہانے ہوں گے۔

مقصدِ دولت:۔ اس کے لئے آیت **و اللّٰہ یرزق مَنْ یشاء بغیر حساب** اور اسم **یا باسط** کے اعداد ۲۱۴۶

طالب شعیب احمد بن ۹۰۲

زینت کے اعداد

| | |
|---|---|
| ٹوٹل | ۳۰۴۸ |
| کاٹ | ۴۰ |
| باقی | ۳۰۰۸ |

نقش میں 1 سے 19 تک چال بھرلیں۔ بیس (20) خانہ سے چوبیس (24) خانہ میں باقی اعداد بھرلیں۔

**چال نقش یہ ھے:**

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۱۶ | ۲۰ | ۱۴ |
| ۱۵ | ۲۴ | ۱۳ | ۷ | ۱ |
| ۱۲ | ۶ | | ۱۹ | ۲۳ |
| ۴ | ۱۸ | ۲۲ | ۱۱ | ۵ |
| ۲۱ | ۱۰ | ۹ | ۳ | ۱۷ |

**نقش یہ ھے:**

۷۸۶

ی اب ا س ط ی اب ا س ط

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۱۶ | ۳۰۰۸ | ۱۴ |
| ۱۵ | ۳۰۱۲ | ۱۳ | ۷ | ۱ |
| ۱۲ | ۶ | اس کے اندر مقصد لکھیں | ۱۹ | ۳۰۱۱ |
| ۴ | ۱۸ | ۳۰۱۰ | ۱۱ | ۵ |
| ۳۰۰۹ | ۱۰ | ۹ | ۳ | ۱۷ |

ی اب ا س ط ی اب ا س ط

مقصد اس طرح ہے ”یا الٰہی رزق و دولت شعیب احمد بن زینت کا کشادہ ہو اور فتوحات ہو، بحق و اللہ یرزق مَن یشاء بغیر حساب و بحق یا باسط 40 دن تک جو یہ عمل کرے گا۔ انشاء اللہ بہت فائدہ حاصل کرے گا۔

ازتحریر: علی احمد کاشف، نارتھ کراچی

# بخت کشائی



جناب فاطمہؓ خاتون جنت سیّدنا النساء العالمینؓ، سیّدہ طیّبہؓ، طاہرہؓ، عابدہؓ، راضیہؓ، مرضیہؓ، کائنات کی افضل ترین خاتون، افضل ترین رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی جگر گوشہ ہر مخلوق کا سر در سیّدہ سلام اللہ علیہا پہ محو احترام، پدر افضل ترین رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، شوہر افضل ترین امام علیہ السلام رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جنکا کھڑے ہو کر استقبال فرمائیں۔ سب سے زیادہ صابرہ، سب سے زیادہ شاکرہ، تمام خواتین اور صاحبان کل ایمان آپکی رعایا عظیم صحابیِ رسول جناب سلمان فارسی علیہ السلام روزانہ فجر میں جناب سیّدہ علیہا السلام کے در پہ اپنی داڑھی سے جھاڑو لگائیں۔ اِتنی عظیم خاتون اور افسوس کہ اِتنی مظلوم کہ وہ مظالم اگر روز روشن پر پڑتے تو وہ تاریک رات میں تبدیل ہو جاتے۔ قسیم النار و جنت کی زوجہ ملکہ جنت کی توصیف اِتنی ہے کہ حق مدحت ادا ہو ہی نہیں سکتا آیئے ان کے توسل سے جنہیں رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُمِّ ابیہا قرار دیا۔ لڑکیوں کی بخت کشائی کے عظیم مسئلے کا حل پیش کرنے کی سعادت حاصل کی جائے۔ لڑکیاں خود پڑھیں یا اُنکی جانب سے کوئی پڑھے لیکن کسی پری، دیوی، شیطان، حقہ والے، مالی، کلوا، وغیرہ کو تسخیر کرنے کی کوشش کرنے والے یا ایسا کرنے کی ترغیب دینے والے اِس پاک نام کو اپنی زُبان پر جاری کرنے کی کوشش نہ کریں وہ اُن ہی سے رُجوع فرمائیں جن دیوی دیوتاؤں سے مدد لینا چاہتے ہیں۔ اِس عمل سے ان کو کچھ فائدہ نہ ہوگا۔ پہلے یہ غور فرمالیں کہ جناب سیّدہ سلام اللہ علیہا کی تعلیمات آپ خواتین کے بارے میں کیا ہیں اور آپ کتنے فیصد اِن احکامات پر عمل پیرا ہیں۔ آئندہ کیلئے عہد کرلیں کہ کنیزیں اپنی آقا زادی سلام اللہ علیہا کو شرمندہ نہیں کریں گی۔ وہ کریمہؓ بنت کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں آپ کے حق میں بہتر ہوگا تو آپ کو اچھا رزلٹ ملے گا۔ اللہ تعالیٰ آپ کے وسیلے سے مانگی ہوئی دُعا رد نہیں فرماتا۔ 90 دن کا عمل ہے۔ نتیجہ

میں جو رشتہ آئے انشاء اللہ جناب زہرا سلام اللہ علیہا کے صدقہ میں وہی بہتر ثابت ہوگا۔ زیادہ چھان پھٹک اور ڈیمانڈ نہ کریں اللہ تعالیٰ پر چھوڑ دیں آپ کے نام نامی اسم گرامی فاطمہؑ کے اعداد بحساب ابجد قمری **135** ہوتے ہیں اور جناب سیّدہ سلام اللہ علیہا کے اعداد بھی **135** ہی ہوتے ہیں۔ آپ کے احترام میں نام پڑھنے کے بجائے یا جناب سیّدہ یا جناب سیّدہ سلام اللہ علیہا پڑھا جائے گا۔

**عمل:** کسی بھی جمعرات یا جمعہ کو (قمر در عقرب نہ ہو) حسبِ توفیق اللہ کی رضا کیلئے کچھ صدقہ دیں دو رکعت نماز حاجت پڑھیں۔ پھر گیارہ مرتبہ درود شریف **9** مرتبہ سورۃ الکوثر، گیارہ مرتبہ درود شریف۔ **900** مرتبہ یا جناب سیّدہ یا جناب سیّدہ، گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اور وجہ نزولِ سورۃ الکوثر، سورۃ الکوثر کی کوثر، جناب فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا کا واسطہ ثواب بارگاہ ملکہ کونین میں پیش کریں اور باقی سارا عمل اِسی طرح کریں اور دُعا کریں واسطہ جناب سیّدہ دیتے ہوئے دُعا جلدی قبول ہوتی ہے۔ **90** دن کا عمل ہے ناغے گن کر بعد میں پورے کرلیں۔ مُراد پوری ہوجانے پر بطور شکرانہ **90** رکعت نماز پڑھ کر آپ سلام اللہ علیہا کی بارگاہ میں اِسکا ثواب بھی ضرور پیش کریں۔




نام ہماری شخصیت کا اہم حصہ ہے، جس سے نہ صرف ہماری ظاہری وضع قطع دکھائی دیتی ہے بلکہ اس میں ہماری زندگی کی کامیابیاں اور ناکامیاں بھی چھپی ہوئی ہوتی ہیں جی ہاں! یہ بات بہت سے لوگ جانتے ہیں کہ نام معنی کے اعتبار سے اچھا ہونا چاہیے ہمارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی فرمایا نام اچھوں کے ناموں پہ رکھو۔ یہ بات بھی بہت سارے لوگ جانتے ہیں کہ حروف کی قیمتیں ہوتی ہیں ان کے ذریعہ آپ باآسانی اپنے نام کا عدد معلوم کرسکتے ہیں، اور اپنے نام کے خواص جان سکتے ہیں، مگر اس میں سب سے اہم چیز جس کا جاننا انتہائی ضروری ہے، اس کے بارے میں عام لوگ بلکل نہیں جانتے اور نتیجے میں انکی زندگی پریشانیوں کی نظر ہوجاتی اور ہم اپنی کم علمی کو الزام دینے کے بجائے تقدیر کا رونا روتے ہیں حلانکہ ارشاد بار تعالیٰ ہے کہ انسان کے ساتھ جو کچھ بھی اچھا ہوتا ہے وہ اللہ کی طرف سے ہے اور جو کچھ بھی اس کی زندگی میں غلط ہوتا ہے اسکا ذمہ دار وہ خود ہے۔ نام رکھتے وقت تاریخ پیدائش اور پوری تاریخ پیدائش یعنی تاریخ، مہینہ، اور سن پیدائش کو جمع کر کے جو عدد حاصل ہو ان دونوں اعداد کو مدنظر رکھتے ہوئے نام رکھا جائے جیسے اکبر علی کی تاریخ پیدائش ۱۶ اگست ۱۹۴۴ ہے، ۶+ ۱ =۷ ہوئی اکبر علی کی تاریخ اور ۶+۱+۸+۴+۴+۹+۱= ۳۳ یعنی ۳+۳= ۶ یعنی اکبر علی کی پوری تاریخ پیدائش، اب اسکے نام کے اعداد دیکھیں گے کیا وہ اس کی تاریخ پیدائش کے اعداد سے ملتے ہیں یہ نہیں۔

نام= ا+ک +ب+ر+ع +ل+ی

عدد= ۱+ ۲ + ۲ + ۲+۷+۳+۱=۱۸ یعنی ۸ +۱ = ۹

ہم نے دیکھا اکبر علی کا نام اس کی کسی تاریخ سے نہیں ملتا، بلکہ یہ عدد مریخ کا ہے اور مریخ کو جنگ وجدل کا ستارہ کہا جاتا ہے، جبکہ اکبر علی کی تاریخ میں یہ عدد کہیں نہیں ہے۔ یاد رکھیے جس تاریخ، سن اور مہینے کو ہمیں قدرت نے پیدا کیا ہے وہ کسی حکمت کے ساتھ ہے جسے چاہا کر بھی بدلا نہیں جاسکتا اور اسی طرح اعداد کی حقیقت بھی اپنی جگہ یقینی ہے، اب انسان کو یہ اختیار ہے کہ وہ عقل و دانش کو استعمال کر کے ایسا نام رکھے جو اسے قدرت کی طرف سے دئے گئے اعداد کے بہتر اثرات کا فائدہ پہنچائے اور انکے مضر اثرات سے بچائے اور وہ اپنی زندگی چین وسکون سے گزارے، نہ کہ ساری زندگی اسکی پریشانیوں کی نظر ہوجائے وہ پریشانیاں مالی بھی ہوسکتی ہیں، گھریلو بھی، تعلیم کی بھی ہوسکتی ہیں، رشتہ داروں اور دوست احباب کی بھی ہوسکتی ہیں ساری زندگی کورٹ کچہری کے چکر کاٹتے ہوئے بھی گزر سکتی ہے، میاں بیوی میں ان بن رہے علیحدگی تک نو بت پہنچے ہماری زندگی سینکڑوں مسائل میں گھر سکتی ہے، اس سے بہتر یہ ہے کہ ہم اپنے نام کو اپنی تاریخ پیدائش سے مطابقت دے کر اور اپنے جیون ساتھی کے تاریخ پیدائش اور نام کے اعداد اپنے اعداد سے ہم آہنگ چنیں، اپنے کاروبار کے نام بھی اپنی تاریخ سے الگ نہ رکھیں تو کامیابیاں ہمارے قدم چومیں گی۔

اکثر لوگ یہ بات کہتے ہیں جو کچھ بھی ہوتا ہے اللہ کی طرف سے ہوتا ہے، تو جیسا میں نے پہلے کہا کہ انسان کی زندگی میں جو کچھ بھی اچھا ہوتا ہے وہ اللہ کی

طرف سے ہے، اگر ہم ہر بات کو اللہ کی طرف منسوب کر دیں تو دنیا میں لوگ سینکڑوں ایسے کاموں میں ملوث ہیں جو برے اور ناجائز ہیں اور جنھیں کرنے سے اللہ اور اسکے رسول حضرت محمد ﷺ نے قرآن اور احادیث میں سختی سے اور واضع طور پر منع فرمایا ہے، اور ان میں ملوث ہونے کی صورت میں سخت سزاؤں کی وعید سنائی ہے۔ اس کے باجود لوگ ایسے بہت سے کاموں میں ملوث ہیں تو کیا یہ انکا ذاتی فعل نہ ہوا، اسی طرح یہ ساری کائنات انسان کے لئے مسخر کر دی گئی کہ وہ کائنات میں چھپے رازوں کو تسخیر کرے اور علم دیا تا کہ تدبر کرے اور پہچانے رب کو اور اسکی بنائی ہوئی کائنات کو، انسان کو اشرف المخلوقات بنایا گیا ہے جس سے حساب کتاب بھی کیا جائے گا۔ اسی لئے جب بچہ پیدا ہو تو ماہر علم الاعداد سے معلوم کر کے بچے کا نام رکھا جائے، اور اگر بڑوں کی زندگی ناکامیوں اور پریشانیوں میں گزر رہی ہو تو انھیں بھی کسی ماہر کے مشورے سے اپنا نام تبدیل کر کے اپنی زندگی کی پریشانیوں سے چھٹکارا پالینا چاہیے۔

## بقیہ نومنتخب وزیر اعظم کا زائچہ

طاقتوں کا غلط استعمال۔ برداشت کی کمی، جیسی منفی صلاحیتوں پر قابو پانا ازبس ضروری ہونے کا نیک مشورہ ہے۔ انورادھا نچھتر کا ساتواں قدم مذہبی رجحان اور مہربانی کی نشاندہی کرتا ہے آپ پورے پاکستان کے وزیر اعظم ہیں۔ اپنے پرائے سبھی سے آپ نیک حسن سلوک کریں۔ اور سابقہ حکومت کے جاری فلاح و بہبود کے منصوبے جاری رکھیں تو آپ اپنے دوران مدت حکوتم مشکلات سے کچھ تحفظ میں رہ سکتے ہیں۔ پاکستان اور پاکستانی قوم کا صدقہ منگل کے دن تمام ذبح خانے کھول دینے کی آپ سے بھی اپیل کرتے ہیں۔ تا کہ منگل کو جانوروں کا خون بہتا رہے اور پاکستانی قوم اور عوام دہشت گردی اور نحوستوں سے محفوظ رہیں۔ اور یقیناً اگر آپ نے اس پر عمل کیا تو آپ کا بھی مشکل دورانِ حکومت نکل جائے گا۔

## بقیہ پاکستان کے متوقع وزیر اعظم شہباز شریف

ذائقہ چکھا ہے، ان کے زائچے میں فعلی منحوس راہو اور کیتو کے علاوہ سیارہ زہرہ اور مریخ ہیں، باقی تمام سیارگان سعد اور فائدہ بخش اثر رکھتے ہیں، خاص طور پر شمس، عطارد اور مشتری نہایت باقوت اور فائدہ بخش اثر دینے والے سیارے ہیں، جولائی 2004ء سے ان کے زائچے میں سیارہ عطارد کا دور اکبر جاری ہے جو جولائی 2021ء تک جاری رہے گا، عطارد نہ صرف یہ کہ گیارھویں گھر کا حاکم ہے بلکہ دسویں گھر میں باقوت پوزیشن بھی رکھتا ہے، راہو کیتو سے معمولی متاثر ہے لہٰذا ہم دیکھتے ہیں کہ اس دور میں بتدریج کامیابیاں حاصل کر رہے ہیں، 2008ء کے الیکشن میں کامیاب ہوئے، پنجاب کے وزیر اعلیٰ منتخب ہوئے، ان کی حکومت ختم کی گئی اور پھر بحال ہوئے، 2013ء کے الیکشن میں بھی وہ کامیاب ہوئے اور تا حال پنجاب کے وزیر اعلیٰ ہیں، اب ان کا نام وزیر اعظم کے طور پر سامنے آرہا ہے لیکن انہیں پنجاب جیسے بڑے صوبے کی وزارت اعلیٰ کو چھوڑنا پڑے گا، ہمارا خیال ہے کہ ان جیسا دانا و بینا اور دور اندیش شاید مشکل سے اس قربانی کے لیے تیار ہو، ایک سال کی وزارت عظمیٰ شہباز شریف جیسے اولوالعزم انسان کا مقصود نظر نہیں ہوسکتی، اس کے مقابلے میں ملک کے سب سے بڑے صوبے کی وزارت اعلیٰ انہیں محبوب ہوگی۔

عطارد کے دور اکبر میں 26 جنوری 2013ء سے فعلی منحوس سیارہ مریخ کا دور اصغر جاری تھا جب 2013ء کے انتخابات ہوئے، یہ اچھا دور نہیں تھا، اگر ن لیگ کے بجائے وہ آزادانہ طور پر الیکشن لڑتے تو ناکام ہوسکتے تھے، اسی طرح اگر بڑے بھائی جناب نواز شریف کا دستِ شفقت نہ ہوتا تو وہ وزیر اعلیٰ بھی نہیں بن سکتے تھے اور ہم دیکھتے ہیں کہ اس بار پنجاب میں ان کی کارکردگی متنازع رہی ہے جس پر بہت سے سوالات اٹھائے گئے ہیں، اس کے برعکس پیپلز پارٹی کے زمانے میں پنجاب کی مثالیں دی جاتی تھیں، موجودہ دور میں انہیں بڑے بڑے چیلنجز کا سامنا رہا۔ 23 جنوری 2014ء سے راہو کا نحس دور شروع ہوا تو لہٰذا بہت سی نئی خرابیوں کی ابتدا ہوئی، ماڈل ٹاؤن سانحہ جس میں وہ بھی فریق ہیں، دھرنا موومنٹ وغیرہ اور بعد ازاں پاناما لیکس نے ملک میں عجیب وغریب صورت حال پیدا کر دی، راہو کا دور اصغر 11 اگست 2016ء تک جاری رہا، اس کے بعد سیارہ مشتری کا دور اصغر شروع ہو چکا ہے جو 17 نومبر 2018ء تک جاری رہے گا، یقیناً یہ دور ان کے لیے موافق اور ایک نئے اسٹیٹس کا نمائندہ ہوسکتا ہے، اس دور میں ان کے وزیر اعظم بننے کے امکانات کو نظر انداز نہیں کیا جاسکتا کیوں کہ یہ ایک نہایت طاقت ور دور ہوگا البتہ ضروری ہوگا کہ آئندہ الیکشن 11 اکتوبر 2018ء کے بعد ہوں کیوں کہ اُس وقت سیارہ مشتری ان کے زائچے کے پہلے گھر میں آجائے گا۔

از تحریر: سیّد عامر علی نقوی البھاکری، سیالکوٹ

# تثلیث زہرہ و زحل

**12 ستمبر 2017ء بوقت 09 بجکر 32 منٹ پر ابتداء ہوگی 13 ستمبر 2017ء بوقت 05 بجکر 49 منٹ پر مکمل ہوگی 14 ستمبر 2017ء بوقت 02 بجکر 06 منٹ پر خاتمہ ہوگا**

اس سعد نظر کا وہ لوگ فائدہ اٹھائیں جن میاں بیوی میں علیحدگی یا تعلقات ٹوٹنے کا اندیشہ ہو۔ یا اندیشہ رہتا ہو یا جو عورت اور مرد یہ چاہیں کہ شریک زندگی سے طلاق نہ ہو تو مندرجہ ذیل عمل کریں۔

## عمل:۔

1:۔ دو نقوش لکھے جاویں گے۔
2:۔ دونوں پر فریق ثانی کا پہنا ہوا کپڑا لپیٹیں۔
3:۔ ایک نقش پاس رکھیں۔ دوسرا گھر میں بھاری وزن کے نیچے رکھیں۔
4:۔ نقش زعفران، گلاب سے لکھیں۔

## طریقہ:۔

دونوں نقش مربع چال آتشی مثال کے مطابق بھریں۔
خانہ اوّل میں نام طالب معہ والدہ لکھیں۔
خانہ دوم میں نام طالب معہ والدہ میں ایک جمع کر کے لکھیں۔
خانہ سوم میں نام طالب معہ والدہ میں دو جمع کر کے لکھیں۔
خانہ چہارم میں نام طالب معہ والدہ میں تین جمع کر کے لکھیں۔
خانہ پانچ میں عدد 1460
خانہ چھ میں آیت "وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰٓی اَمْرِهٖ"۔ سورۃ یوسف آیت نمبر 21 لکھیں۔ اس آیت کے اعداد 1461
خانہ سات میں عدد 1462 لکھیں۔
خانہ آٹھ میں عدد 1463 لکھیں۔
خانہ نمبر نو میں 1289 لکھیں۔
خانہ نمبر دس میں 1290 لکھیں۔
خانہ نمبر گیارہ میں عدد آیت "وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ" کے اعداد 1291 لکھیں سورۃ العٰدیٰت آیت نمبر 8
خانہ نمبر بارہ میں 1292 لکھیں۔
خانہ نمبر 13 میں مطلوب معہ والدہ کے اعداد میں سے 3 عدد کم کر کے لکھیں۔
خانہ نمبر چودہ میں نام مطلوب معہ والدہ سے اعداد 2 کم لکھیں۔
خانہ نمبر پندرہ میں نام مطلوب معہ والدہ کے اعداد سے ایک کم لکھیں۔
خانہ نمبر سولہ میں نام مطلوب معہ والدہ کے اعداد لکھیں۔

## نقش کی چال

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۶ | ۱۱ | ۱۶ |
| ۱۲ | ۱۵ | ۲ | ۵ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ |
| ۷ | ۴ | ۱۳ | ۱۰ |

| ارشاد حسین پٹھانی مائی | وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰٓی اَمْرِهٖ | وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ | امیر فاطمہ نگینہ پروین |
|---|---|---|---|
| ۱۲۹۲ | ۷۸۰ | ۱۱۳۹ | ۱۴۶۰ |
| ۷۷۹ | ۱۲۸۹ | ۱۴۶۳ | ۱۱۴۰ |
| ۱۴۶۲ | ۱۱۴۱ | ۷۷۸ | ۱۲۹۰ |

**مثال:**۔ طالب ارشاد حسین بن پٹھانی مائی کے اعداد 1138
مطلوب امیر فاطمہ بنت نگینہ پروین کے اعداد 781

ہر دو نقوش لکھ کر نیاز دلوائیں۔ انشاء اللہ مقصد پورا ہوگا۔ رشتہ کبھی نہ ٹوٹے گا۔ خواہ کتنی مخالفت ہو۔ اپنی ضرورت کیلئے خود نقوش بنائیں وگرنہ شاہ زنجانی صاحب کی خدمات حاصل کریں۔

از تحریر: زوار حکیم محمد ابصار حیدر (حیدری)، تلہ گنگ

# محمدؐ و آلِ محمدؐ کا فیض

محترم قارئین کرام السلام علیکم! تحفہ یا علیؑ مدد دُعا ہے محمدؐ و آل محمدؐ کا خالق تمام مومنین ومومنات کو اپنے حفظ وامان میں رکھے آمین بحق آئمہ طاہرین علیہ السلام
چند آزمودہ اور صدری عملیات وتعویزات پیش خدمت ہیں قبول فرمائیے۔

**نمبر 1۔ تنگی تنفس کے لئے:۔** اگر کسی کو سانس کا مسئلہ ہو خواہ وہ دمہ کی وجہ سے ہو یا کسی اور وجہ سے تنگی تنفس کا مسئلہ بن جائے تو مندرجہ ذیل نقش آبِ زم زم یا عام پانی میں کھول کر مریض کو پلائیں ساتھ ایک ہزار مرتبہ ''یا حمیدُ'' کا ورد کر کے مریض پر دم کریں۔ اگر مریض دور ہو تو تصور میں رکھ کر یا تصویر پر دم کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یا حمیدُ یا حمیدُ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| یا حمیدُ | یا حمیدُ | یا حمیدُ | یا حمیدُ | یا حمیدُ |
| یا حمیدُ | یا حمیدُ | یا حمیدُ | یا حمیدُ | یا حمیدُ |
| یا حمیدُ | یا حمیدُ | یا حمیدُ | یا حمیدُ | یا حمیدُ |
| یا حمیدُ | یا حمیدُ | یا حمیدُ | یا حمیدُ | یا حمیدُ |

یا حمیدُ یا حمیدُ

یا اللہ مددی و کرمی و شفا کُلی فوراً

ارسال شُد بحق محمد ﷺ و آلِ محمد ﷺ

**نمبر 2۔ نسخہ برائے بواسیر:۔** یہ نسخہ ایک فقیر نے دیا ہے، یہ نسخہ فی سبیل اللہ بنا کر تقسیم کرنا ہے۔ اگر کوئی صاحب حیثیت روپے دے دیتا ہے تو اُس رقم کا یہ نسخہ ہی تیار کرنا ہے اور عوام میں خوشنودی محمدؐ و آل محمدؐ اور اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے فی سبیل اللہ تقسیم کرنا ہے۔

هو الشافی

| نوشادر | رس نور (وڑاں رس) | چنے کا میدہ |
|---|---|---|
| 100 گرام | 100 گرام | 100 گرام |

سب کا سفوف کر کے چنے کے برابر گولیا تیار کر کے روزانہ ایک گولی تازہ پانی کے ساتھ ناشتہ کے بعد استعمال کریں۔ نیز رات کو سوتے وقت اطریفل مقل آدھا چمچ پانی کے ساتھ استعمال کریں۔

**نمبر 3۔ شوگر کا علاج:۔** شوگر کے مریضوں کے لئے انتہائی آسان 9 دن کا عمل پیش کر رہا ہوں میں نے دو مریضوں پر آزمایا شاندار رزلٹ ملے۔ نوچندی جمعرات سے یہ عمل شروع کرنا ہے۔ جب بھی صبح سے لیکر رات تک جس وقت بھی پانی پینا ہے پانی پر 9 مرتبہ سورۃ فاتحہ اوّل وآخر 11 (گیارہ) مرتبہ درود شریف دم کر کے پئیں۔ بے شک ویسے پیاس محسوس ہو یا کھانا کھانے کے دوران پانی پئیں سورۃ فاتحہ مندرجہ بالا طریقہ سے ہی دم کر کے پانی پینا ہے۔

**نوٹ:۔** اس عمل میں کسی وقت پانی پیتے ہوئے شدید کھانسی ہوگی جو کہ عمل کی کامیابی کا اشارہ ہوگا۔ ہوسکتا ہے تیسرے دن، ساتویں دن، پہلے یا آخری دن شدید کھانسی آجائے۔ شفا کا اشارہ ہوگا کسی وقت بھی پانی دم کر کے نہ پیا تو یہ عمل ختم ہوجائے گا اس عمل کے 9 دنوں میں سورۃ فاتحہ دم کر کے ہی پانی پینا ہے بے شک شدید کھانسی یا پیاس محسوس ہو رہی ہو موقع پر دم کر کے ہی پانی پینا ہے۔ پانی پہلے دم کر کے نہیں رکھنا۔

**نمبر 4۔ ہر مقصد کے لئے:۔** ہر جائز مقصد کی تکمیل کے لئے اگر کسی نے جادو یا بندش کی وجہ سے آپکے کاموں میں رکاوٹ ڈالی ہوئی ہو تو مندرجہ ذیل نقش مغرب اور عشاء کے درمیان کالے کپڑے میں لپیٹ کر مقصد کی تکمیل کی نیت سے جلائیں۔ 17 دن عمل کریں۔

۳۷۵۴ ۳۷۵۴ ۳۷۵۴

| |
|---|
| ۳۷۵۴ ۳۷۵۴ ۳۷۵۴<br>۳۴۱۴۵۴۶۴۸۲۷۶۵۵۱۴۱۵۱۲۳۱۶۴۲۳۱۶ |
| ۳۷۵۴ ۳۷۵۴ ۳۷۵۴<br>۱۷۱۴۸۲۴۳۳۷۱۵۴۲۶۱۵۸۱۲۵۸۱۲۵۲۵۵۷۴۱۵ |
| ۳۷۵۴ ۳۷۵۴ ۳۷۵۴<br>۸۱۲۱۴۷۱۶۱۵۱۲۶۲۲۲۷۴۲۷۵۴۱۵۳۷۵۴ |
| ۳۷۵۴ ۳۷۵۴ ۳۷۵۴<br>۲۵۸۷۸۱۲۵۲۵۵۷۴۱۵۸۱۲۱۸۱۲۵۲۵ |
| ۳۷۵۴ ۳۷۵۴ ۳۷۵۴<br>۳۷۵۴۵۶۸۳۳۷۵۴۵۵۶۴۱۵ |

۳۷۵۴ ۳۷۵۴ ۳۷۵۴

اس نقش کے ہندسوں پر اپنا مقصد بڑا کر کے لکھیں اور کالے کپڑے میں لپیٹ کر جلا دیں۔ نام نہیں لکھنا۔

**برائے حُب:۔** بارہ بجے رات کو بیٹھ کر 101 مرچ سیاہ پر ذیل کا وظیفہ پڑھیں۔ یَامُھَیمِنُ یَاوَدُود
خانہ محبوب کی طرف منہ کر کے برادہ صندل پاس رکھ کر آگ روشن کریں۔ ایک ہاتھ میں سیاہ مرچ اور برادہ صندل لیکر یہ دُعا 41 اکتالیس مرتبہ پڑھیں اور آگ میں ڈال دیں۔ اسی طرح تمام مرچیں ختم کریں۔ تصور کے ساتھ پڑھیں اوّل وآخر 3,3 بار درود شریف 3 یوم میں اثر کریگا۔

از تحریر: عزیز الرحمٰن سروری قادری، حیدرآباد

# لوح حصول مُراد و مطلوب

کرشمات جفر اسرار و رموز فیوض و برکات کا مظہر ہے اہل علم حضرات علم الاعداد علم الجفر کے فن و مہارت سے بہ خوبی واقف ہیں اور علم جفر کا ابھار قرآن پاک میں واضح طور پہ پوشیدہ ہے۔ گزشتہ سال کہ موقع پر مہینے تمام جنتری اور رسالوں میں لوح تسخیر قلوب پر تحریر لکھا الحمدللہ کہ اس مضمون سے بہت لوگوں سے فائدہ اُٹھایا اور مضمون پاکستان بھر میں بہت مشہور و مقبول ہوا لہٰذا اُسی سلسلے کو بحال کرتے ہوئے وصل مراد مطلوب اور تسخیر خصوصی کے حوالے سے ایک بار ہر علم جفر کا ایک خاص چلتا ہوا قائدہ اور عمل لے کر قارئین کرام کے لئے حاضر خدمت ہوں۔ قارئین کرام لوح حصول مراد ذوالکتابت قائدہ پر مشتمل ایک ہر تاثیر اور لازوال لوح ہے میں یہاں پر نقوش کے تاثیر کے لحاظ سے مختصر گفتگو کرتا ہوں تاہ طالب علم حضرات کے علم اور شوق میں اضافہ ہو جس طرح اعدادی اور حروفی نقش کے فوائد الگ الگ ہوتے ہیں ٹھیک اسی طرح منسوبی اور معکوسی چال سے بھی جدا جدا فوائد حاصل کئے جاسکتے ہیں عناضر اربع کے حوالے سے نقش مثلث اور مربع مناجی طور پے آتشی، خاکی، آبی اور بادی چال پر تقسیم کئے گئے لہٰذا ذوالکتابت نقش تمام مناج کا مجموعہ ہوتا ہے خاص طور پے علم نجوم اور جفر کے ماہرین مسائل کی حاجت اور مطلوبہ مقصد کے معیار سے نقوش و الواح وغیرہ تیار کرتے ہیں تا کہ سائل کی حاجت بھی پوری ہو جائے اور اسے تندرستی خوشحالی استحکام کامیابی و کامرانی حاصل ہو جائے۔ ذوالکتابت نقش میں طلسماتی قائدہ استعمال کیا جاتا ہے اور فوائد کے نتائج اٹل ہو جاتے ہیں۔ ذوالکتابت نقش کی تاثیر اینٹی بائیوٹک کی طرح تیز اور زود اثر ہوتا ہے ذوالکتابت کے باب میں تسخیر خصوصی کہ حوالے سے نقش مربع مخمس، اور مُسبع میں درجہ کمال کی قوت موجود ہے یہاں تک تفصیل بیان کرنے کے بعد صرف اتنا اور بیان کرونگا کہ سمجھدار کے لئے اشارہ ہی کافی ہے اب لوح وصل مطلوب کے فوائد درج کرتا ہوں تا کہ قارئین کرام استعفادہ کریں۔

**لوح وصل مطلوب کے فوائد**:۔ اس لوح مبارکہ کی برکت سے حصول مُراد، حصول، محبوب و مطلوب، حصول جائز محبت و رشتہ، حصول مکان و دکان، حصول جائیداد، زمین پراپرٹی، باغات، فیکٹری، ملازمت، نوکری تسخیر عام و خاص، تسخیر عزیز و اقارب، بہن بھائی، رشتہ دار خاص طور کوئی خاص آدمی جس کی کسی بھی بات پر کسی افراد سے نہ بنتی ہو یا کسی افراد نے کسی کا حق جذب کیا ہوا ہو، یا گھر کے افراد میں بے قدری بے عزتی کے معاملات ہوں۔ خاص طور پہ یہ گھر کے افراد میں باہمی محبت اتفاق کو قائم رکھنے کے لئے سریع الاثر عمل ہے خاص طور پہ عرصہ دراز سے کوئی جائز خواہش کی وصول کے لئے جو کسی بھی طرح سے حاصل نہ ہوتا ہو۔ اور تسخیر عام و خاص کے حوالے سے بھی اس لوح مبارکہ کو بنا کر اپنے پاس رکھیں جو خاص مقصد اب تک آپکی خواب رہی ہو تو اس مقصد کہ تکمیل کے لئے اس لوح مبارکہ میں بے پناہ تاثیر موجود ہے۔ یہ عمل گزشتہ گیارہ سال سے میرے تجربے میں ہے اب تک ہزاروں افراد اس عمل کی برکت سے فیضیاب ہو چکے ہیں۔

**ترکیب نقش و عمل**:۔ سب سے پہلے یہ ضروری ہے کہ کسی بھی عامل کامل سے اجازت طلب کر کے آیات مبارکہ اِنَّ رَبِّیۡ رَحِیۡمٌ وَّدُوۡدٌ کسی بھی نوچندی جمعرات یا اتوار سے 313 مرتبہ چالیس دن تک پڑھیں۔

یا وَدُوۡدُ ۷۸۶ یا وَدُوۡدُ

کھیعص — حمعسق

| اِنَّ | رَبِّیْ | رَحِیۡمٌ | وَدُوۡدٌ |
|---|---|---|---|
| ۲۵۹ | ۱۹ | ۵۲ | ۲۱۱ |
| ۱۸ | ۲۵۶ | ۲۱۴ | ۵۳ |
| ۲۱۳ | ۵۴ | ۱۷ | ۲۵۷ |

یا وَدُوۡدُ یا وَدُوۡدُ

اس میں یہ فائدہ ہے کہ آپ اس آیات کہ زکوٰۃ صغیرہ ادا کر کے اس آیات مبارکہ کے عامل ہو جائیں گے اس کے بعد کسی بھی نوچندی جمعرات یا اتوار کو ساعت سعید میں باوضو حالت میں دو عدد اگر بتیاں روشن کر کے عرق گلاب زعفران اور عنبر کہ خوشبودار محلول سے لوح مبارکہ تیار کر کے رہے۔ پاس رکھیں انشاءاللہ تاحیات لوح مبارکہ کہ فوائد و تاثیر قائم رہینگے اس لوح کو چاندی، چادر گولڈن اور سلور کاغذ پر اگر تیار کیا جائے تو تاثیر میں بے پناہ قوت موجود رہتا ہے۔ واضع رہے کہ عمل کہ دوران مچھلی، انڈا اور بدبودار چیزیں ترک کر دیں۔

اللہ پاک قارئین کرام کو عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

آخر میں شاہ زنجانی صاحب اور آئینہ قسمت کے بزرگوں کے لئے دُعا کریں اور مجھ گنہگار کو خصوصی دُعاؤں میں یاد رکھیں۔

# مجربات دامانیہ

## عملِ حُب کے تعویزات، عملیات اور نقوش

از تحریر: عبداللطیف دامانی، اسلام آباد

حُب کا عمل نایاب ہے بے شمار لوگ تسخیر کیلئے پریشان پھرتے ہیں۔ سچ تو یہ ہے کہ تسخیر اور اکسیر دو مترادف جملے ہیں دو معدوم صفت ہیں لیکن باوجود معدومت کے ہم ان کو اسم با مسمّٰی نہیں کہہ سکتے۔ اکسیر ہے اور ضرور ہے، تسخیر ہے اور ضرور ہے لیکن اتنی سستی نہیں جتنی عوام الناس سمجھتی ہے عمر سے باید کہ یار آید جن خوش نصیبوں نے اکسیر کو پالیا وہ خوش قسمت اصحاب ہیں لیکن آپ ان کے نزدیک جا کر ٹٹولیں تو آپ کو حقیقت کا علم ہو جائے گا کہ انہوں نے اپنی زندگی کا بہترین حصہ خاک میں ملا دیا جب خود خاک ہو گئے تو اکسیر اور گھر بیٹھے تسخیر مل جاتی ہے۔

خدا کے دین کا موسیٰ سے پوچھئے احوال
جو آگ لینے کو جائیں پیغمبری مل جائے

اب میں عمل کا آغاز کرنے والا ہوں۔ مثالوں سے حل کروں گا۔ نقوش کی چار اقسام ہیں۔ آتشی نقوش کو حرارت دیتے ہیں جلاتے ہیں۔ بادی نقوش کو ہوا میں لٹکاتے ہیں۔ خاکی کو محبوب کی خواب گاہ یا گزرگاہ میں دفن کرتے ہیں۔ آبی نقوش کو مطلوب کو پلاتے ہیں۔ یہ مانی ہوئی بات ہے کہ جو کام اصول و قانون کے مطابق کیا جائے گا۔ اس کا نتیجہ بہتر اعلیٰ اور خوشگوار برآمد ہوگا اور جو کام بے اصولی سے کیا جائے گا وہ کبھی کامرانی کی منزل پر نہیں پہنچ سکتا۔ مخصوص روحانیت میں خاص توجہ اور محنت کرنی پڑتی ہے تب جا کر نتیجہ بہتر نکلتا ہے۔ میں کئی قسم کے عمل پیش کرونگا تاکہ ہر شخص اپنی علمی استعداد کے مطابق عمل کو کامیاب اور کامران کر سکے۔

### مستورات کے عشق اور محبت کے عمل کا قانون

1:۔ محبت، عشق کیلئے طالع وقت بُرج میزان کا خیال رکھیں۔

2:۔ قمر اور مشتری کا قران ہو، ستارے سعد حالت میں ہوں، عمل کو دن جمعہ اور جمعرات کا انتخاب کرنا چاہئے۔

3:۔ قمر، زہرہ، مشتری ہفتوں ستاروں میں سے کسی دو کی نظر تسدیس اور نظر تثلیث یا قران ہونا ضروری ہے۔

**محبت کا عمل:**۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا مقلب القلوب وَ الابصار بحق ایاکَ نعبدُ وَ ایاکَ نستعین

**ترکیب عمل:**۔ طالب وضو کر کے پانی جمع کریں اور مطلوب معہ والدہ کے اعداد حاصل کر کے مذکورہ بالا آیت کو اس تعداد کے ساتھ روزانہ بعد نمازِ عشاء جمع شدہ پانی پر پڑھیں اور وہ پانی اپنے محبوب کو پلا دیں۔ سات دن کا عمل ہے محبوب طالب کی محبت میں گرفتار ہوگا اور عمر بھر تک جُدا نہ ہوگا۔

**حُب کا عمل:**۔ یحبونھم کحب اللہ والذین آمنو آشدُ حباًللہ طالب معہ والدہ مطلوب معہ والدہ کے ناموں کے اعداد کے مطابق روزانہ نہر کے کنارے پڑھیں۔

**نمبر 2:**۔ جب قمر بُرج سرطان اور بُرج حوت میں ہو تو اس آیت کریم کے اعداد جمع کر کے مطلوب معہ والدہ کے اعداد مربع آبی چال سے پر کر کے روزانہ پانی میں بہا دیں۔ سات روز تک ایسا عمل کریں۔ تصور محبوب ضرور ہونا چاہئے۔ مثال سے حل کرتا ہوں۔ طالب: احمد بن رسول بی بی ۳۴۳، مطلوب: نذیر بنت مقبول ۴۳۹ کل میزان ۷۸۲، سورۃ کے اعداد ۲۲۷۵ / ۱۴۹۳، قانون کے اعداد ۳۰-، 2245/4=561 باقی 1

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
آبی چال
جبرائیل
شمکائیل
قول

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۷۵ | ۵۶۱ | ۵۶۸ | ۵۷۱ |
| ۵۶۷ | ۵۷۲ | ۵۷۴ | ۵۶۲ |
| ۵۶۹ | ۵۶۶ | ۵۶۳ | ۵۷۷ |
| ۵۶۴ | ۵۷۶ | ۵۷۰ | ۵۶۵ |

عزرائیل
اسرافیل
قطشائیل

**حُب کا عمل:**۔ یَا وَدُوْدُ یا ودود یا ودود بحق یا اسم کل ودود

**ترکیب عمل:** ۔ اپنے محبوب کا نام اور اسکی والدہ کے نام کے اعداد حاصل کر کے جب قمر بُرج آبی میں ہو۔ قمر بھی منزل آبی میں ہو، طالع وقت آبی ہو اگر محبوب کا طالع آبی ہو تو پھر کیا بات ہے۔ اس وقت کی تالاب اور کنویں یا نہر کے نزدیک بیٹھ کر اعداد کے مطابق پورے تصور کے ساتھ مذکورہ بالا عمل کو پڑھتے رہیں۔ اکیس روز پورے عمل کریں۔ انشاء اللہ آپ کی مراد پوری ہوگی۔

آبی تعویزات کسی عوض، تالاب یا دریا کے کنارے بیٹھ کر کئے جاتے ہیں منہ شمال کی طرف کیا جاتا ہے اس کا قانون قاعدہ یہ ہے کہ کاغذ پر تعویز لکھ کر مطلوب کو پلاتے ہیں یا پانی پر دم کر کے پلاتے ہیں یا پانی کے کنارے دفن کئے جاتے ہیں تا کہ تعویزات کو نمی ملتی رہے یا بانس کے اندر تعویز کو رکھ کر دونوں سرے موم سے بند کر کے بہائے جاتے ہیں۔ کنویں یا دریا میں ڈالے جاتے ہیں۔

**حُب کا عمل:** ۔ سورۃ انشرح کے کل اعداد ۱۲۴۱۶، طالب معہ والدہ احمد بن فاطمہ ۱۸۸، مطلوب کنزین بختو ۱۳۶۸۹/۱۰x۵، ۳۰-۳۰، ۴/ ۱۳۶۵۱=۳۴۱۴۔

**ترکیب عمل:** ۔ محبوب کا کپڑا لیکر جس میں اس کے بدن کی بدبو ہونی چاہئے لیکر اس نقش کو اس کپڑے پر سرخ سیاہی سے لکھ کر سات تعویز لکھیں اور روزانہ آگ میں جلادیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۲۲ | ۳۴۲۵ | ۳۴۲۸ | ۳۴۱۴ |
| ۳۴۲۷ | ۳۴۱۵ | ۳۴۲۱ | ۳۴۶۶ |
| ۳۴۱۶ | ۳۴۳۰ | ۳۴۲۳ | ۳۴۲۰ |
| ۳۴۲۴ | ۳۴۱۹ | ۳۴۱۷ | ۳۴۲۹ |

**عمل حُب خاکی:** ۔ اسراری عمل ہے بروز جمعہ ساعت زہرہ میں پاؤں کی مٹی لاکر ایک تختی بنائیں۔ اس پر یہ نقش کالی سیاہی سے لکھیں۔ دوسری طرف طالب معہ والدہ اور مطلوب معہ والدہ کے اعداد حاصل کر کے اس میں ۲۱۲۳ اعداد جمع کر کے حسب قاعدہ مربع خاکی سے پُر کریں اور محبوب کے گھر میں دفن کردیں۔ مثال کے طور پر طالب معہ والدہ اکرم بن نسیم ۱۳۴۱، مریم بنت زینب ۳۵۹، آیت کریمہ ۲۱۲۳، ۲۹۰۳-۳۰=۲۸۷۳/۴=۷۱۸ باقی ۱

نقش یہ ہیں:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۵ | ۱۸ | ۵ |
| ۱۷ | ۶ | ۱۱ | ۱۰ |
| ۷ | ۳۰ | ۱۳ | ۱۰ |
| ۱۴ | ۹ | ۸ | ۹ |

فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۱۸ | ۷۳۰ | ۷۲۸ | ۷۲۵ |
| ۷۲۹ | ۷۲۲ | ۷۱۹ | ۷۳۱ |
| ۷۲۳ | ۷۲۶ | ۷۳۴ | ۷۲۰ |
| ۷۳۳ | ۷۲۱ | ۷۲۲ | ۷۲۰ |

دوسری طرف یہ نقش لکھنا ہے۔

**حُب کا عمل:** ۔ اس نقش کی اہل علم نے بہت تعریف کی۔ فرماتے ہیں یہ نقش حسب قانون دو عدد لکھ کر ایک محبوب کے سونے کی جگہ دفن کردیں اور ایک تعویز عاشق اپنے پاس ہر وقت رکھے۔ پھر قدرت کا تماشہ اپنی آنکھوں سے دیکھے۔ کم از کم اکیس رات انتظار کریں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳ | ۲۶ | ۲۹ | ۱۶ |
| ۲۸ | ۱۷ | ۲۲ | ۲۷ |
| ۱۸ | ۳۱ | ۲۴ | ۲۱ |
| ۲۵ | ۲۰ | ۱۹ | ۳۰ |

فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

**عمل حُب:** ۔ مطلوب کا نام کے اعداد ابجد قمری سے حاصل کریں اور پھر ان اعداد کے برابر خدا تعالیٰ کا نام تلاش کریں پھر مطلوب کا مؤکل بنا کر اٹل زیادہ کریں اور پھر اسم الٰہی کے ساتھ معہ مؤکل کے ساتھ مطلوب کو حاضر کرنے کا حکم دو۔ مثال سے تشریح کرتا ہوں۔

مطلوب　　محمد　　اعداد　　۹۲

اسم خدا کے　　باسط، ودود　　اعداد　　۳۰ + ۶۲　　۹۲

حروف تسخیر: ۔ او ح م ک س ف ی ر ش ت ث خ ذ ض ظ غ = ۱۷

مندرجہ ذیل حروف کے اعداد　　۱۳۵۷ ہیں

عمل محبت کے تیار کرنے میں اکسیر کا درجہ رکھتے ہیں۔ قانون عمل ان حروف کو طالب معہ والدہ، مطلوب معہ والدہ کے نام کے حروف علیحدہ علیحدہ کر کے حروف تسخیر کر کے امتزاج کریں۔ جب تمام آپس میں مل جائیں تو چار عنصر کے حروف علیحدہ علیحدہ کریں۔ آتشی کو آگ میں ڈالیں۔ آبی کو پانی میں بہادیں۔ خاکی کو دفن کردیں اور بادی کو ہوا میں لٹکائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ محبوب آپ کے قدموں میں ہوگا۔




# صدری عملیات

ازتحریر: ڈاکٹر محمد اکمل جاوید، لاہور

کسی بھی فن کو سیکھنے کے لئے اس سے متعلقہ علم کی اس حد تک آگاہی ضروری ہے کہ اس فن سے متعلق کوئی سوال یا الجھن ذہن میں باقی نہ رہے۔ جہاں تک عملیات کے فن کی بات ہے تو اس کے لئے دو چیزیں ضروری ہیں، علم اور طاقت علم سے مراد یہ ہے کہ اگر کوئی شخص تسخیر کا عمل کرتا ہے تو ایک تو اس کا عمل درست ہو، یعنی اس میں کوئی خاص نہ ہو اور دوسرا اس شخص کو عمل کی تمام جذبات کا علم ہو، جیسے اعداد نکالنا، نقش بھرنا، مخصوص چال، وقت، بخور اور دیگر لوازمات کا درست انتخاب کرنا وغیرہ۔ طاقت سے مراد یہ ہے کہ اس شخص کے لئے نقوش کی تاثیرات اور دم کا اثر جاری ہو چکا ہے۔ اگر کسی شخص کا علم ناقص ہے تو وہ عمل کا درست استخرج نہیں کر پائے گا اور اگر کسی کی طاقت کمزور ہے تو ایسے شخص کا لکھا ہوا نقش تاثیر ظاہر نہیں کرے گا اگر چہ یہ شخص کسی عامل کا برسوں کا آزمودہ اور تجربہ شدہ عمل استعمال کرے۔ دونوں علم وطاقت عملیات کے فن کے لئے ضروری ہیں۔ اس کو تفصیلاً مثال سے یوں سمجھیں کہ آپ کے گھر میں ٹی وی، فریج، اے سی، فینز، ٹیوب لائٹس، انرجی سیور وغیرہ سب کچھ موجود ہے اور ان اشیاء میں کوئی خرابی بھی نہیں ہے۔ تمام سرکٹ اور وائرنگ وغیرہ بھی درست ہے لیکن آپ کے پاس بجلی کی سپلائی نہیں ہے تو کیا آپ بجلی کے بغیر مذکورہ اشیاء میں کسی کو چلا سکتے ہیں؟ یا ان اشیاء سے کوئی فائدہ اُٹھا سکتے ہیں؟ یقیناً نہیں۔ اس مثال میں اشیاء سے مراد علم یعنی دولت و تسخیر اور شفاء وغیرہ کے عملیات ہیں اور بجلی سے مراد طاقت ہے۔

عملیات کے رسائل میں جو عملیات تحریر کئے جاتے ہیں ان میں سے 90% عاملین کے لئے ہوتے ہیں نہ کہ عوام کے لئے۔ لیکن چونکہ یہ رسائل عوام کی پہنچ میں ہوتے ہیں اس لئے جب کوئی عام شخص یہ رسائل پڑھ کر کوئی عمل کرتا ہے تو اس کا فائدہ ظاہر نہیں ہوتا۔ ایسا شخص بغیر بندوق کے گولی چلا رہا ہوتا ہے۔ اس لئے کچھ لوگ عملیات سے سخت بددل اور مایوس ہو جاتے ہیں۔ جبکہ قصور عمل کا نہیں ان کی کم علمی کا ہوتا ہے۔ اس لئے عاملین سے درخواست ہے جب بھی کوئی عمل تحریر کریں تو اس سے متعلقہ ریاضت بھی ضرور لکھیں یا کم از کم اس کے متعلق اشارتاً ضرور تحریر کریں تاکہ عوام مایوس اور بددل نہ ہوں، ذیل میں حروف تہجی سے حصول حاجات کا ایک عمل پیش کیا جارہا ہے یہ میرا ذاتی دریافت شدہ عمل ہے۔ امید ہے آپ کو کسی کتاب میں نہیں ملے گا۔ عمل سے فائدہ صرف وہ لوگ اُٹھا سکتے ہیں جو حروف اور نقوش کی زکات ادا کر چکے ہوں۔

**طریقہ مندرجہ ذیل ھے۔**

چاند کی جس منزل کے متعلقہ حروف کی زکوٰۃ جس فقرے کے ساتھ ادا کی ہو۔ اس جملہ میں اپنے یا سائل کے نام معہ والدہ اور مطلب کے الفاظ شامل کر کے اعداد نکال کر دو نقوش تیار کریں، پھر دونوں نقوش کو سامنے رکھ کر چاند کی اسی منزل میں مذکورہ فقرے کو 4444 مرتبہ پڑھ کر عمل کی دعوت دیں اور نقوش پر دم کر دیں اور نیاز دلا کر ایک نقش اپنے پاس اور دوسرا حرف کے مزاج کے مطابق استعال کریں۔ فرض کیا زید اپنے کاروبار یا رزق میں خیر و برکت کا خواہشمند ہے اور زید یا عمل کرنے والے شخص نے چاند کی منزل نعائم میں حرف ''را'' کی زکات اس طرح ادا کی تھی۔ اَجِبْ یا اَمُوْا کیل بحق را یا رزاق۔

زیدبن عروسہ　　طالب

رزق میں خیروبرکت　　مطلب

طالب کو مطلب کو فقرے میں شامل کیا۔

اجب یا امواکیل زید عروسہ کے رزق میں خیروبرکت ہو بحق را یا رزاق

اعداد 308,11,201,110,11,622,816,100,308,30

341,21,108,11,6=3003

باقی صفحہ نمبر 46 پر

# حل المشکلات

## طلب حاجات کا جفری طریقہ بذریعہ اسمائے حُسنیٰ

از تحریر: سیّد عامر علی نقوی، سیالکوٹ

حاجت مند کے لئے ایک سہل اور مجرب طریقہ لکھ رہا ہوں۔ اپنی حاجتوں کے مطابق اسمائے الٰہی کا انتخاب کریں۔ یہ اسمائے حسنیٰ ہر حاجت کے لئے کفایت کرتے ہیں۔

اللہ تبارک وتعالیٰ قرآن مجید میں ارشاد فرماتا ہے۔ وَلِلّٰہِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی فَادْعُوْہُ بِہَا ط (سورۃ اعراف آیت نمبر 180) قرآن پاک میں ذکر شدہ اسمائے حسنیٰ کی کل تعداد 113 ہے جن میں اکثر مشتقات ہیں۔ جیسے غَفُوْرُ، غَافِرُ، غَفَّارُ چنانچہ مشتقات نکالنے کے بعد صرف ننانوے اسماء مقدس باقی رہ جاتے ہیں۔ موجودہ عمل میں 10 دس اسمائے مقدس حاجات کے حصول کے لئے لکھتا ہوں مقصد اور ضرورت کے مطابق اسمائے الٰہی کا انتخاب کریں۔

| اسمائے حسنیٰ | تعداد | اسمائے حسنیٰ | تعداد | اسمائے حسنیٰ | تعداد |
|---|---|---|---|---|---|
| کافِیُ | 111 | غَنِیُ | 1060 | فَتَّاحُ | کھونے والا |
| رَزَّاقُ | 308 | وَدُودُ | 20 | لَطِیفُ | 129 |
| واسِعُ | 137 | شَھِیدُ | 319 | شَافِیُ | 391 |
| نعم المولیٰ ونعم اوکیل | 824 | | | | |

**عمل کا طریقہ:۔** پہلے اسم مطلوب لکھیں یعنی جو بھی حاجت ہو اس کو لکھیں۔ دوسری سطر میں اسم خود یا طالب کا نام لکھیں۔ اب ان کو امتزاج دیں، اسم الٰہی کو نام کے ساتھ اتنی بار امتزاج دیں کہ نام کے حروف ختم ہو جائیں۔

### مثالی عمل

| | | |
|---|---|---|
| مطلوب | رَزَّاقُ | (رزاق) |
| طالب | فیضان رضا | (ف ی ض ان رض ا) |
| امتزاج | | (رف زی اض ق ارن زراض ق ا) |
| عبارت بالا کے اعداد | | 2558 |

عدد 2558 کا ایک نقش مربع لکھیں۔

2558-30 = 4/2528 (حاصل تقسیم 632)

632 کا مربع خاکی چال سے بھریں اور ارد گرد حروف امتزاج لکھیں۔ 2 نقش لکھیں ایک طالب پاس رکھے دوسرا نقش گھر میں کسی جگہ رکھ دیں۔ نقش عروج ماہ کے جمعہ بعد طلوع آفتاب لکھیں نقش زعفران وگلاب سے لکھیں۔ ہر روز اسم اعظم 2558 مرتبہ ''یارَزّاقُ'' کا ورد کریں۔ اگر ورد کرتے 4 روز گزر جائیں اور تاثیر ظاہر نہ ہو تو درج بالا عمل کو ملفوظی کر کے لکھیں۔

مثلاً سطر — ر ف ز ی ا ض ق ا ر ن ز ر ا ض ق ا

سطر ملفوظی — را ف ا زا ی ا الف ضاد قاف الف ضاد قاف الف را نون زا را الف ضاد قاف الف

اس سطر کے اعداد نکالیں اور مربع موافق عنصر پُر کریں۔ پھر اتنی تعداد میں اسم یارزّاقُ کا ورد کریں اللہ تعالیٰ آپ کو کامیابی دے گا۔

دیگر اگر کسی وجہ سے اب بھی بارگاہ الٰہی میں کامیابی حاصل نہ ہو تو 40 دن کے بعد اسم الٰہی پر ''ال'' زیادہ کریں۔ اسم ال کے حروف چار ہیں۔ اس لئے چار ہزار مرتبہ روزانہ ورد کریں۔ بخور روشن کریں۔ پہلے دو نقوش بدستور پاس رکھیں۔ انشاء اللہ اب آپ کو رب کائنات کامیابی دے گا۔ ورد تنہائی میں پورے شرائط سے کریں۔ یہ طریقہ بریت احمر ہے۔ اگر کاروبار، دوکان میں ترقی درکار ہو تو ایک نقش دوکان میں رکھیں۔ خداوند تعالیٰ بہت تاثیر دے گا۔

### مثالی نقش مربع چال خاکی

رف زی اض ق ارن زر اض ق ا

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| 8 ٦٣٩ | 11 ٦٤٢ | 14 ٦٤٥ | 1 ٦٣٢ |
| 13 ٦٤٤ | 2 ٦٣٣ | 7 ٦٣٨ | 12 ٦٤٣ |
| 3 ٦٣٤ | 16 ٦٤٧ | 9 ٦٤٠ | 6 ٦٣٧ |
| 10 ٦٤١ | 5 ٦٣٦ | 4 ٦٣٥ | 15 ٦٤٦ |

از تحریر: صوفی ظفر محمد کھوکھر، جھنگ صدر

# عملیات

## بغض ڈالنا ظالموں اور دشمنوں کے درمیان

**عمل نمبر 1:۔ دشمنوں اور ظالموں کے درمیان عداوت کا مجرب تجربہ شدہ عمل**

**طریقہ عمل:۔** کچھ آدمیوں کی عادت ہوتی ہے لوگوں اور عورتوں کو بلاوجہ تنگ کرنا جب تک وہ کسی کو پریشان ہوتا نہ دیکھیں ان کو سکون نہیں آتا ایسے لوگوں میں جدائی تفرقہ ڈالنے کے لئے یہ عمل مجرب ہے عمل کریں اور دُعائیں دیں پہلے وضو کریں پھر علیحدہ جگہ جاء نماز بچھا کر دو نفل نیت ایصال ثواب کل مومنین مومنات ادا کریں اس کا ثواب تمام مسلمان مرد عورت بچے بچیاں جو اس وقت دنیا سے رخصت ہو چکے ان کو پہنچائیں صاحب عمل اور آئینہ قسمت کی ترقی اور خوشحالی کے لئے بھی دُعا کریں۔

اس کے بعد اکتالیس بار سورۃ فاتحہ شریف مکمل پڑھیں آخری آیت پڑھتے وقت دشمنوں میں جدائی کا تصور رکھیں یہ عمل پڑھنے کے بعد سورۃ یٰسین پڑھنا شروع کریں جب پہلے مبین پر پہنچ جائیں تو یہ پڑھیں بِحَقِّ سُورَۃ یٰسین فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا وَ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ پڑھ کر ہتھیلی زمین پر ماریں اور دونوں کا نام لیکر جدائی ہو کہیں اس کے بعد آمین تین بار پڑھیں پھر ہتھیلی زمین سے اُٹھالیں اور آگے سورۃ یٰسین دوسری مبین تک پڑھ کر یہی اوپر والا عمل کریں یہ طریقہ ہر مبین پر پہنچ کر کریں ساتویں مبین پر عمل کر کے بقایا سورۃ یٰسین آخری تک پڑھ کر دعا کریں ان دونوں میں جدائی ہو جائے اس طرح یہ عمل روزانہ گیارہ دن تک پڑھیں۔ انشاء اللہ اگر آپ حق پر ہوں گے تو اپنی آنکھوں سے ان میں لڑائی دیکھیں گے جو لوگ عورت مرد قبرستان جانے یا ویران جگہ جا کر عمل کرنے سے گھبراتے ہیں ان کے لئے ہی عمل آب حیات ہے اس عمل کو روزانہ پڑنے کے بعد آدھ کلو گوشت روزانہ ویران جگہ یا قبرستان میں درختوں کے جڑوں کے پاس تھوڑا تھوڑا رکھنا لازمی ہے دوبارہ تاکید ہے اگر ناجائز پڑھائی کسی کے خلاف کریں گے تو اللہ تعالیٰ کی پکڑ میں آنے کے لئے تیار رہیں اس لئے احتیاط ضروری ہے۔ اس عمل کے اوّل آخر تین بار یہ درود شریف پڑھنا ضروری ہے۔ درود شریف یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقَاھِرِیْنَ عَلٰی اَعْدَاءِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ اگر کوئی سورۃ یٰسین زبانی نہ پڑھ سکے وہ دیکھ کر قرآن مجید سے پڑھ سکتا ہے۔

**عمل نمبر 2:۔ غلط آدمیوں کے درمیان عداوت تفرقہ ڈالنے والا عمل**

**عبارت عمل:۔** وَ اَلْقَیْنَا بَیْنَھُمُ الْعَدَاوَۃَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَۃِ (سورۃ مائدہ)

**ترکیب عمل:۔** زوال کے وقت باوضو ہو کر دو نفل ایصال ثواب مومنین مومنات پڑھے ثواب تمام روحوں کو بخشے پھر دو نفل قبول عمل پڑھے پھر کھڑے ہو کر اس اوپر والی کلام پاک کو دو ہزار بار پڑھے آخر میں ان دونوں میں عداوت ہونے کا تصور کر کے پھونک مار دیا کرے پھر بیٹھ کر آدھ گھنٹے ان میں لڑائی ہونے کا تصور کرے بعد میں بات ہر کسی سے کر سکتے ہیں کام کاج کر سکتے ہیں روزانہ ایک کلو گوشت ویران جگہ یا نہر یا تالاب یا دریا میں ڈال آیا کرے یہ عمل گیارہ دن کرے ان میں عداوت اپنی آنکھوں سے دیکھے گا اور تنگی کا منہ دیکھے گا اگر ناجائز جگہ پڑھے گا تو خود بیمار ہونا اور پریشان ہونا شروع ہو جائے گا جس کا علاج سوائے عامل کے نہ ہو سکے گا۔

**عمل نمبر 3:۔ ناجائز دوستی عورت مرد کی ختم کرنا**

**عبارت عمل:۔** یَا قَاھِرُ ذَالْبَطْشِ الشَّدِیْدِ اَنْتَ الَّذِیْ لَا یُطَاقُ اِنْتِقَامُہٗ یَا قَاھِرُ یَا قَاھِرُ یَا قَاھِرُ بَادْشَاہٗ بَرْ فلاں بن فلاں وَ فلاں بن فلاں جُدَائِیْ وَ نِفَاقْ نَازِلْ گَرْدَدْ اُوْ مَقْھُوْر گَرْدَدْ

**طریقہ عمل:۔** اس عمل کو جب سورج نکل رہا ہو اس وقت قبرستان جا کر یا ویران جگہ جا کر سورج کی طرف منہ کر کے کھڑے ہو کر تصور ان لوگوں کا

کر کے جن کے درمیان جدائی ڈالنی مقصود ہو اوپر والی عبارت گیارہ سو بار ورد کر کے اور فلاں کی جگہ ظالموں کا نام لیں اور تصور کر کے دم کر دیا کریں یہ عمل گیارہ دن کریں اور سورج غروب ہونے سے دوسری طرف ہے۔

پہلے سوا کلو گوشت قبرستان ڈال آیا کرے یا دریا یا نہر میں ڈال دیا کرے یہ عمل جلالی ہے اس لئے پرہیز جلالی جمالی بھی کرے تو زیادہ بہتر ہے یہ عمل چاند کی بیس تاریخ سے شروع کرے وقت ایک رکھے غصہ کو کنٹرول کرے دشمن کے درمیان لڑائی ہوگی اور ظالم پریشان ہوگا لیکن جہاں شریف نے اجازت دی ہے وہاں عمل کرے تماشا کے لئے نہ کرے اگر ناجائز کسی کو تنگ کرنے کے لئے یہ عمل کرے گا تو خود ذلیل خوار ہوگا جس کا علاج مشکل سے ہوگا جو تجربہ کرنا چاہئے عمل کر کے اپنی بربادی دیکھ سکتا ہے جو عمل کے منکر ہیں وہ کریں جو عمل کر کے تھک گئے ہیں اور عمل نے اثر نہیں اپنا دیکھا یا وہ کریں حیران کن اثرات ہوں گے لیکن دوبارہ تاکید ہے جائز جگہ کریں عمل کو۔

## عمل نمبر 4:۔ شرارتی پڑوسی کو پریشان کرنا یا بھاگانا ہو تو یہ عمل کرے

**عبارت عمل:**۔ یَامُزَمِّلُ یَاقَهَّارُ مِهتَرْ لَگِنْ بے شُمَارْ مَجّھے ڈُھنْدُو کَارْ اُلَٹ پُلَٹ یَارُوذَیْلُ بِحَقِّ بُدُّوحْ

**طریقہ عمل:**۔ پہلے اس عمل کا چلّہ کریں اکتالیس دن یہ عمل روزانہ علیحدہ ویران جگہ یا قبرستان جا کر دو قبروں کے درمیان بیٹھ کر بارہ بجے ورد کیا کریں ایک چلّہ کے بعد عامل ہوں گے عمل کرنے سے پہلے ایک دیگ چاول پکا کر غریبوں میں تقسیم کریں چلّہ پورا ہونے کے بعد دوبارہ ایک دیگ چاول پکا کر ختم شریف دلا کر سرکار دو عالم ﷺ کو ہدیہ کریں خود بھی گیارہ بار درود شریف گیارہ بار سورۃ اخلاص پھر چودہ بار درود شریف پڑھیں پڑھ کر ایصال ثواب کر کے غریبوں میں تقسیم کریں چلّہ کے بعد ایک تسبیح ورد کرنا روز ضروری ہے جس دن نہیں پڑھیں گے عمل قابو سے نکل جائے گا جب کسی شرارتی کو بھگانا ہو قبرستان سے گیارہ پرانی قبر کی مٹی اکٹھی کر کے تین سو تیرہ بار عمل پڑھ کر دم کر کے دروازے پر ڈال دیں لڑائی شروع ہو جائے گی اس عمل کے ساتھ تین کلو گوشت ویران جگہ جا کر ڈالنا ضروری ہے۔ اگر ویران جگہ نہ جا سکیں تو یتیموں محتاجوں میں تقسیم کر دیں ناجائز کسی کو تنگ کرنے کے لئے کریں گے تو خود ذلیل پریشان ہونا شروع ہو جائیں گے جو کہتے ہیں عمل اب ملنا بند ہو گیا عمل دینے والے بتانے والے دنیا سے چلے گئے ہیں وہ کر کے خود قوت کا نظارہ کریں خاص طور پر عملیات کے منکر کر کے بتائیں کتنی زبردست قوت کا یہ عمل ہے لیکن جائز جگہ پر کرنا چاہئے۔

## عمل نمبر 5:۔ دشمنی ڈالنا درمیان بدخا ہوں غرور کرنے والوں کے درمیان

**عبارت عمل:**۔ یَاقَهَّارُ یَاجَبَّارُ

**طریقہ عمل:**۔ نماز عشاء کے بعد علیحدہ علیحدہ اسم مبارک تین سو تیرہ بار ورد ویران جگہ پر جا کر پڑھا کریں اکتالیس دن کا عمل ہے صبح اُٹھ کر مکوڑوں کے بلوں پر آدھ کلو شکر اور آدھ کلو سوجی ملا کر ڈال آیا کریں چلّہ کے بعد عامل ہو جائیں گے پھر روزانہ عمل قائم رکھنے کے لئے ورد کیا کریں اکتالیس بار یَاقَهَّارُ اس کے بعد اکتالیس بار یَاجَبَّارُ جس دن پڑھائی نہیں پڑھیں گے عمل چھوٹ جائے گا پھر دوبارہ عمل کرنا پڑے گا جب کسی کا غرور توڑنا ہو تو اس عورت یا مرد کے پیروں کی مٹی پر تین سو تیرہ بار ایک ایک اسم پڑھ کر دم کریں آدھی مٹی اس کے دروازے پر پھینک دیں آدھی مٹی آگ میں پھینک دیں یا خود آگ جلا کر اس میں مٹی ڈال دیں یہ آگ تین دن رات چلتی رہے اس کی بربادی اور تباہی کا نظارہ اپنی آنکھوں سے دیکھیں گے یہ طریقہ ہفتہ میں ایک کریں ایک ہفتہ چھوڑ کر دوبارہ پھر کریں لیکن دم مٹی کرنے سے پہلے ایک مرغ ذبح کر کے اس کی چھوٹی چھوٹی بوٹی کر کے ویران جگہ یا دریا میں ڈال دیں رجعت سے محفوظ رہیں گے دشمن کو اپنی پڑ جائے گی اگر کسی بد معاشوں کے درمیان لڑائی کرانی ہو تو دونوں کی مٹی جمع کر کے علیحدہ علیحدہ تین سو تیرہ بار ایک ایک اسم دم کریں آخر میں دونوں کی جدائی کا نام لیں فلاں بن فلاں کا فلاں سے رشتہ ٹوٹ جائے جدائی ہو جائے ان کے گھر مٹی ڈالے یا ان دونوں کے دروازے پر مٹی ڈال دے لیکن جہاں شریعت اجازت دے وہاں یہ عمل کرے اگر ناجائز کسی کے خلاف یہ عمل کرے گا تو خود مصیبت میں پھنس جائے گا جس کا علاج کرنا مشکل ہوگا۔ جہاں اپنے لئے دُعا کرے وہاں آئینہ قسمت رسالہ کی ترقی کیلئے دُعا کرے، عزت زیادہ ہو۔

ازتحریر: سید قاسم علی نقوی البھاکری، سیالکوٹ

# جادو لوٹانے کا طریقہ

سحر، جادو، ٹونہ، مسان، کالے علم و تعویزات کے بد اثرات کو کرنے والے کی طرف لوٹانا۔ سحر، جادو کی تاریخ اتنی ہی قدیم ہے جتنا خود انسان تاریخ کے ذریعے جن قوموں کے حال کا ہمیں قدیم تاریخوں کے مطالعے سے معلوم ہوتا ہے۔ ان میں قدیم زمانہ میں رومیوں اور پارسیوں کو ان علوم میں دسترس تھی۔ رومیوں کے بعد کلدانیوں۔ سریانیوں او قبطیوں کے بعد پارسیوں کو کالے علوم میں پورا کمال حاصل تھا۔ ان ہی قوموں سے یونانیوں نے سیکھا۔ قبطی ان کالے علوم کے بہت ماہر تھے۔ چنانچہ قرآن مجید فرعون اور حضرت موسیٰ علیہ السلام اور نمرود اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کے حالات کا تذکرہ ملتا ہے۔ قبل از اسلام سحری علوم کا بہت رواج تھا اور دنیا میں ہر جگہ ساحروں کا تذکرہ ملتا ہے۔ ہندو، عیسائی اور افریقی اور بنگالی جادوگروں کا تذکرہ بہت سی کتابوں میں ملتا ہے۔ ریاست حیدر آباد دکن میں جادوگروں نے انسانی زندگی مشکل کی ہوئی تھی۔ حکومت ہند نے عوامی تحفظ کے لئے انٹی بھانامتی، سٹاف کے نام سے محکمہ بنایا۔ تب جا کر جادوگروں کے شر و فساد سے عوام کا سکون واپس آیا۔

اسلام یہ سب کچھ کرنے کو گناہ عظیم کہتا ہے۔ جادو کرنے والا، کروانے والا دونوں کو کافر اور مشرک کہتا ہے۔ ویسے بھی جادو اور منتر سیکھنا مسلمان کے لئے روا نہیں گناہ ہے۔

**1:۔ روحانی طریقہ**

(ا:۔ سورۃ عبس کو روزانہ پانی پر گیارہ مرتبہ پڑھ کر وہ پانی مسحور کو پلائے۔ اور سورۃ ھمزہ کو تین دفعہ پڑھ کر اپنے چاروں سمت پانی کے چھینٹے مارے اور کہے جس کا جادو ٹونہ ہو اس کی طرف جائے۔ 11 دن بلاناغہ یہ عمل کرے۔

ب:۔ 1872 عیسوی میں محمد غوث گوالیاری نے اپنی تصنیف ''جواہر خمسہ'' ''احسن الاعمال'' حصہ دوم صفحہ 21 پر ایک عمل جادو لوٹانے اور دور کرنے کا عمل لکھا ہے۔

21 مرتبہ پاک پانی پر پڑھ کر دم کرے اور مسحور کو پلائیں 21 دن بلاناغہ یہ عمل کریں۔ اگر گھر پر یا کاروباری جگہ پر جادو ہو تو وہ پانی تھوڑا لے کر چھینٹے مارے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جادو بھی دور ہوگا اور جادو کرنے والے کی طرف پلٹ جائے گا۔ کلام درج ذیل ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرّحیم ط اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَ عَلٰی آلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ بَارِكْ وَسَلِم۔ بجری بجری کواڑ بجری۔ باندھوں دسواں دوار بجری۔ بجری آئے بجری جائے۔ بجری سب جگ سمائے ٹونہ جادو سب دور ہو جائے۔ جو ٹونہ جادو پھر کرے آئے اُلٹ پَلٹ کر وھاں کا وھاں پڑ جائے۔ جُو جُو کرے سُو سُو مرے بحق لَا اِلٰہَ اِلا اللہُ محمد رسول اللہ وَ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا ط (سورۃ بنی اسرائیل آیت نمبر 82) دم کیا ہوا پانی کٹورے میں لے کر چھت پر کھلے آسمان تلے مغرب، مشرق، شمال اور جنوب کی طرف 3,3 چھینٹے مارے انشاء اللہ تعالیٰ جادو ٹونہ جس کا ہوگا اسی جادوگر کی طرف لوٹ جائے گا۔ (اس عمل کو کرنے کی اجازت عام ہے)

# بندش لگانے و کھولنے کے تیر بہدف اعمال

از قلم: قیصر احمد بی۔اے، کراچی

معزز قارئین وسامعین کرام کسی کو تکلیف پہنچانا یا کسی کو اذیت دینا یہ اسلام کے خلاف ہے۔ دین اسلام دنیا میں سب سے اعلیٰ مذہب ہے اسلام ہمیں ہر برائی سے روکتا ہے قدم قدم پہ نیکی اور اچھے کاموں کی تعلیم دیتا ہے کسی کی دل آزاری نہ کرو، کسی کو تکلیف مت دو، غریبوں کی مدد کرو خواہ وہ زکوٰۃ یا صدقہ کی صورت میں ہو، بھوکوں کو کھانا کھلاؤ، کسی کی حق تلفی مت کرو، ورثاء کا مال نہ کھاؤ، حق دار کا حق مت مارو، جھوٹ مت بولو، کسی کی غیبت مت کرو، حرام کاری و جوئے وشراب نوشی سے بچو، سود خوری سے بچو، رزق حلال کھاؤ، نماز پڑھو روزہ رکھو، غرض قدم قدم پہ نیکی کی تعلیم دین اسلام دیتا ہے اگر میں دین اسلام پر لکھوں اور اس کے نیک اعمال کر نیکی ترغیب پر لکھوں تو میرے خیال سے صفحات کے صفحات بھر جائیں بہر حال اللہ تعالیٰ سے دعا گو ہوں کہ اللہ ہم سب مومنین ومسلمانوں کو اسلام کے احکامات پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے اور نیک کام کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ (آمین ثم آمین)

لیجئے اعمال بندش اور بندش کھولنے کے اعمال حاضرِ خدمت ہیں جو تجربات کرنے پر سو فیصد درست پائے گئے ہیں۔

## ہر کام بند کرنے کیلئے

**طریقہ:**۔ پاک وصاف پکی اینٹ لیکر گیارہ دن اکیس مرتبہ یہ وظیفہ پڑھ لیں پھر بعد میں کام میں لائیں عمل تجربہ شدہ مندرجہ ذیل ہے۔

زھرہ بند، تن بند، کافی بند، فی بند جبرائیل بند، حر بند عزرائیل بند، منتر لوتیابند، بحق توریت موسیٰ علیہ السلام بند، بحق فرقان حضرت محمد مصطفیٰ وآلہٖ بند، یا الھی بند، یاالھی بند یاالھی بند ان جنتروں منتروں حاضرین بند، غائبین بند، بحکم خدا بند ھیدا لیں خون، موسیٰ بھٹی کوٹھی بند، بااجازت پیر استاد ھر چیز بند۔

**طریقہ:**۔ پاک وصاف اینٹ پر گیارہ دن اکیس دفعہ عمل پڑھ کر اینٹ پر دم کر کے کسی کنوئیں میں یا دریا میں ڈال دیں یا پھر کسی قبرستان میں دفن کر دیں۔

**بندش:**۔ اِندری بنھاں، بندری بنھاں، بوند گھٹ ستارے سوئے بناں، گھٹ کا پیٹ بناں وچے ناڑا باھر بن بھاروٹا کی ڈھوے میرا بیر پیارا چلے منتر پھرے جنتر دیکھاں کالیا بھوت تیرے علم دا تماشہ، چھوڑ مار کلام گجے فلاں شے بند ھے۔

**طریقہ:**۔ 108 بار سات یوم قبرستان میں جا کر پڑھے زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ بعدۂ جب بھی کام لینا ہو تو یا کسی بھی چیز کو باندھنا ہو تو سات مرتبہ منتر پڑھ کر سات عدد کنکروں پر پڑھ کر دم کر کے اس چیز پر ماریں انشاءاللہ فوراً بندھ جائے گی۔

**بندش:**۔ اَلٹی بَنّھاں پَلٹی بَنّھاں۔ بَنّھاں آگن سَوائی، بَاراں گَل بَانستے بَنّھاں، قُربَت تیری دُھائی، اَکلُو گُجے پَیرُو گُجے صدقہ شاہ اصغر دا۔

**طریقہ:**۔ قبرستان کی تین کنکریاں لیکر عمل کو سات بار پڑھ کر کنکریوں پر دَم کر کے پھونک ماریں اور اس چیز پر یہ کنکر ماریں ہر چیز بندھ جائے گی۔ جو چیز بھی باندھنی ہو تو بَنّھاں کی جگہ اس چیز کا نام لیں۔

## نکاح باندھنا، رزق باندھنا و ہر چیز کو باندھنا

یہ آیت فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّأْكُولٍ۔ اس کے اعداد 585 ہیں۔ اس میں دشمن کے نام اور اس کی والدہ کے نام کے اعداد کے اور آیت کے اعداد

تینوں کو جمع کر کے سات عدد نقش بنائیں۔ پھر نقش کے نیچے اپنا جو بھی مقصد ہو لکھیں۔ نقش کے اوپر ۷۸۶ مت لکھیں۔ پھر ہر روز ٹھیک رات کے 12 بجے ایک نقش جلائیں۔ چند ہی دن کے بعد نتائج آپ کے سامنے آجائیں گے۔

## بندش لگانا حسبِ منشاء ہر چیز باندھنا

یاقابضُ یاقابضُ

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۶ | ۵۴۶ | ۳۱۸ |
| ۵۳۰ | بستم دکان بحق یاقابضُ یامحیطُ تامن نہ کشایم نکشایں | ۴۴۰ |
| ۳۳۴ | ۳۲۴ | ۲۱۲ |

یاقابضُ یاقابضُ

**طریقہ:۔** منگل یا سینچر کو کسی کی دکان یا اکھاڑہ یا فیکٹری یا مشین غرض جو چیز باندھنی ہو تو اس نقش کو اپنے مقصد کیساتھ لکھ کر اکھاڑے یا دکان میں کسی ترکیب سے رکھدے دکان بند ہوجائے گی۔ اور اکھاڑہ اجڑ جائیگا۔ جب منظور ہوا کھاڑہ پھر جاری ہوجائے تو اس نقش کو نکال لے۔

## دکان و کاروبار باندھنا حسب منشاء ہر چیز باندھنا

جَل باندھوں، جنگلات بھاندھوں، ہر بیل کی تومڑی باندھوں، کاروبار باندھوں۔ دکان باندھوں، باندھوں پھوک سوائی، میری باندھی نہ بندھے تو گُرو گور کھناتھ کی دُھائی۔

**ترکیب:۔** 108 مرتبہ اس عمل کو منگل یا سینچر کو پڑھ کر پانی پر دم کرے پھر اس پانی کو دشمن کی دکان کے باہر گرا دے۔ دوسرے دن پھر اسی طرح کرے تین دن متواتر کرے دشمن کا پوری عمر کاروبار بند رہیگا۔

**نوٹ:۔** مذہب اسلام میں کسی کو نقصان پہنچانا گناہ کبیرہ ہے۔ احتیاط کریں تو بہتر ہے، دامن بچائیں تو افضل ہے۔

## کاروبار بند کرنا

اگر کسی کا کاروبار، دُکان وغیرہ بند کرنا ہو تو دو چار دانہ ماش ثابت لیکر اُس پر سات سات دفعہ مندرجہ ذیل منتر پڑھ کر پھونک دیں اور اس جگہ ڈال دیں کاروبار بند ہوجائیگا۔

**منتر:۔** جَل باندھوں جلمیا باندھوں جَل کی باندھوں کاھی تانبے کی تمبوزیا باندھوں لوھے کی کڑاھی میرا باندھے علم نہ بچے ہنومان کی دُھائی۔

**منتر بندش:۔** ھتھ بنّھاں، ھتھیار بنّھاں، لُوھاتے لُوھار بنّھاں، گائو کا کھیر بنّھا، ندّی کا نیر بنّھاں، چھوڑ بنّھاں، بانٹر بنّھاں، حاضر پٹھا گُرتے گران بنّھاں، چُھڑیا گزتے پُریا بانٹر حکم اللہ تے پیر استاد دے نال بنّھاں۔

**ترکیب:۔** اس کی کوئی زکوٰۃ نہیں ہے روزانہ طاق اعداد میں پڑھیں جتنا پڑھیں گے اتنا ہی زود اثر ہوگا یعنی عمل جتنا پرانا ہوگا اتنا ہی اثر کرے گا۔

**پرہیز:۔** سفید پیاز اور گوشت

جب کسی چیز کو باندھنا ہو تو لوہا تے لوہار کی جگہ اس چیز کا نام لیں اور آگے بنّھاں کہیں اور عمل پڑھیں وہ چیز بندھ جائے گی۔ جب کھولنا مقصود ہو تو شروع منتر سے لیکر آخر بنّھاں لفظ کی جگہ چھوڑاں پڑھیں وہ چیز کھل جائے گی۔

(مجرب المجرب و آزمودہ است)

## مشین روکنا یا آٹے کی چکی روکنا یا ہر چیز کو بند کرنا

**عمل:۔** اوّل اِسم اللہ دا، دُوجا اسم رسول ﷺ دا، و تیجا اِسم خُلفائے راشدین دے چوتھی آیت قرآن دی، حدّہ حضرت پیر دستگیر دا، ڈس پیر مُرشد پیر استاد ورنجن بنّھاں انجن کی سبھ سار بنّھاں، تیل بنّھاں تیل کی سبھ سار بنّھاں۔ ٹھس بنّھاں ٹھس دی سب رفتار بنّھاں، ایسی باری بنّھاں، جیسی بن ھے نہ کوئی پُھر منتر ایسر باندھے دا، تیری واچھیا پھورے کم سُوئی اللہ کے رسول اللہ کرے۔

**طریقہ:۔** گیارہ مرتبہ مٹی پر یا قبرستان کی گیارہ کنکریوں پر گیارہ مرتبہ عمل پڑھ کر ڈال دیں یا رکھ دیں وہ چیز بندھ جائے گی۔ (جاری ہے)

# ستمبر 2017ء کیلئے پرائز بانڈز خریدنے کی تواریخ بمعہ اوقات

| | |
|---|---|
| 1 | 3 |
| 9 | 5 |

تاریخ: 01-09-2017
دن: جمعہ
شہر: حیدرآباد
مالیت بانڈ: 40000

| | |
|---|---|
| 3 | 2 |
| 1 | 6 |

تاریخ: 15-09-2017
دن: جمعہ
شہر: مظفرآباد
مالیت بانڈ: 200



## ستمبر 2017ء کے لئے پرائز بانڈز خریدنے کی لکی تواریخ بمعہ اوقات

| نمبرشمار | تاریخ | نیک وقتِ خریداری |
|---|---|---|
| 1 | 2 ستمبر 2017ء | 9 بجکر 6 منٹ سے لے کر 10 بجکر 10 منٹ تک |
| 2 | 9 ستمبر 2017ء | 11 بجکر 6 منٹ سے لے کر 12 بجکر 2 منٹ تک |
| 3 | 15 ستمبر 2017ء | 13 بجکر صفر منٹ سے لے کر 13 بجکر 6 منٹ تک |
| 4 | 22 ستمبر 2017ء | 9 بجکر 30 منٹ سے لے کر 9 بجکر 55 منٹ تک |
| 5 | 29 ستمبر 2017ء | 13 بجکر 2 منٹ سے لے کر 13 بجکر 52 منٹ تک |

**نوٹ:** یہ اوقات پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق دیے جا رہے ہیں۔

| | 0 | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | ممکنہ ٹنڈولے | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 0 | | | 02 | | 04 | | 06 | | 08 | | 026 | 086 |
| 1 | | | 12 | 13 | | 15 | 16 | | | 19 | 135 | 196 |
| 2 | | 21 | | 23 | | 25 | 26 | | | 29 | 231 | 269 |
| 3 | | 31 | 32 | | | 35 | 36 | | | 39 | 356 | 391 |
| 4 | 40 | | | 43 | | | | 47 | 48 | | 437 | 480 |
| 5 | | 51 | | | 54 | | 56 | | | 59 | 546 | 591 |
| 6 | 60 | | 62 | 63 | | 65 | | | | 69 | 632 | 695 |
| 7 | | 71 | | | 74 | | | 77 | | 79 | 741 | 797 |
| 8 | 80 | | 82 | | | 85 | 86 | | | | 825 | 860 |
| 9 | | 91 | 92 | 93 | | 95 | | | | | 921 | 935 |

تاریخ: 01-09-2017
دن: جمعہ
شہر: حیدرآباد
مالیت بانڈ: -/40000

| | | | |
|---|---|---|---|
| 31 | 91 | 12 | 93 |
| 52 | 29 | 32 | 25 |

تاریخ: 15-09-2017
دن: جمعہ
شہر: مظفرآباد
مالیت بانڈ: -/200

| | | | |
|---|---|---|---|
| 13 | 25 | 16 | 61 |
| 23 | 51 | 52 | 53 |

1
9 (2) 3
5

2
1 (5) 3
6




| 123475 | |
|---|---|
| 58 | 34 |
| 47 | 12 |

تاریخ: 01-09-2017
دن: جمعہ
شہر: حیدر آباد
مالیت بانڈ: 40000/-

| 631278 | |
|---|---|
| 63 | 27 |
| 78 | 31 |

تاریخ: 15-09-2017
دن: جمعہ
شہر: مظفر آباد
مالیت بانڈ: 200/-




9903-5368

| 536, 568, 658, 990, 993 | 1 | 3 | 53, 56, 65, 99 |
|---|---|---|---|
| | 6 | 8 | |

(9)

8865-8332

تاریخ: 01-09-2017
دن: جمعہ
شہر: حیدر آباد
مالیت بانڈ: 40000/-

3358-5896

| 335, 536, 589, 947, 993 | 3 | 1 | 33, 58, 94, 99, 53 |
|---|---|---|---|
| | 8 | 9 | |

(6)

9476-9933

تاریخ: 15-09-2017
دن: جمعہ
شہر: مظفر آباد
مالیت بانڈ: 200/-




تاریخ: 01-09-2017
دن: جمعہ
شہر: حیدر آباد
مالیت بانڈ: 40000/-

| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 36, 46, 66, 76 | 2 | 0 | 72, 32, 41, 57 |
| | 8 | 9 | |

(1)

اوپن: 7 - 6 - 3 - 4

| | |
|---|---|
| فسٹ | 363-464-662-761 |
| سیکنڈ | 527-325-727-415 |
| سیکنڈ | 725-682-912-045 |

تاریخ: 15-09-2017
دن: جمعہ
شہر: مظفر آباد
مالیت بانڈ: 200/-

| F | | | S |
|---|---|---|---|
| 06, 46, 56, 66 | 3 | 8 | 83, 41, 69, 23 |
| | 7 | 9 | |

(4)

اوپن: 0 - 4 - 5 - 6

| | |
|---|---|
| فسٹ | 069-464-561-662-321 |
| سیکنڈ | 456-567-789-936-027 |
| سیکنڈ | 832-235-153-692-415 |




حیدر آباد | مالیت بانڈ: 40000/- | تاریخ: 01-09-2017

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 87 | 74 | 64 | 25 | 15 | 08 | (بونس) 6578 |

مظفر آباد | مالیت بانڈ: 200/- | تاریخ: 15-09-2017

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 90 | 88 | 78 | 46 | 32 | 15 | (بونس) 8690 |

## گولڈن انعام لکی نمبرز

حیدر آباد | تاریخ: 01-09-2017
مالیت بانڈ: 40000/-

238/435 =343
256/451 =254
473/672 =467

مظفر آباد | تاریخ: 15-09-2017
مالیت بانڈ: 200/-

097/219 =091
278/565 =276
486/894 =489

لکی نمبرز

ہماری دعا ہے کہ آپ ان لکی نمبرز سے فیض یاب ہوں۔ کسی نقصان سے بچنے کے لیے پرچی نمبر کی بجائے پرائز بانڈز کی خرید پر توجہ دیں۔ ماہرین علم الاعداد کی تمام تر ذہانت آپ کے لیے وقف ہے۔ (ادارہ)





# برج سنبلہ کی شخصیت

از تحریر: سید انور فراز، کراچی

## اسد اور سنبلہ کی حد اتصال

اگر آپ کی تاریخ پیدائش 19 اگست تا 25 اگست کے درمیان ہے تو آپ برج اسد اور سنبلہ کی حدود اتصال پر پیدا ہوئے ہیں اور اس طرح دونوں برجوں کے دہرے اثرات آپ کی شخصیت و کردار پر پڑ رہے ہیں۔ دونوں برجوں کی جڑواں خوبیوں اور خامیوں نے آپ کو بہت سے دوسرے اسد یا سنبلہ افراد سے منفرد کر دیا ہے۔ آپ نہایت پے چیدہ، یعنی بل دار، نکتہ چیں، روایت پسند یا دقیانوسی، تعاون کرنے والے، انتہائی وفادار اور اعلیٰ ظرف ہیں۔ آپ اپنا دل ہتھیلی پر لیے نہیں پھرتے مگر ایک بہت محبت کرنے والے، سچے اور بہت ہی باوفا انسان ہیں۔ آپ کی ذہانت آپ کا سب سے بڑا سرمایہ ہے۔ آپ کی شخصیت کا ایک رخ خاموشی اور گھنا پن ہے، جب کہ دوسرا رخ آپ کو نہایت یار باش اور باتونی بناتا ہے۔ ظاہری طور پر نظر آنے والا یہ تضاد درحقیقت ایک ہی سکے کے دو رُخ ہیں۔ آپ ایک اچھے اداکار یا ہدایت کار اور ایک نہایت ہی اعلیٰ پائے کے علمی محقق ہو سکتے ہیں۔ قانون، شماریات، نفسیات اور اسپورٹس آپ کو لبھاتے ہیں۔ اپنے آپ کو ہر پہلو سے عیاں کرنا سیکھیں۔ اسد اور سنبلہ کی حد اتصال پر پیدا ہونے والی دنیا کی چند مشہور شخصیات: ملکہ الزبتھ دوم کی بہن شہزادی مارگریٹ، سابق امریکی صدر بل کلنٹن، مشہور اداکار شین کونری، اُردو کے مشہور ادیب و نقاد ڈاکٹر اختر حسین رائے پوری اور شاعر اختر اور نیوی۔

## سنبلہ شخصیت و کردار

سنبلہ افراد میں سلیقہ اور قرینہ بدرجۂ اُتم پایا جاتا ہے۔ نیز وہ جو بھی کام سر انجام دیتے ہیں، اس میں کاملیت انتہائی درجے کو پہنچی ہوئی ہوتی ہے۔ وہ نہایت احتیاط سے کوئی منصوبہ تشکیل دیتے ہیں جو بے عیب ہوتا ہے۔ جزئیات پر ان کی گہری نظر ہوتی ہے اور یہی وجہ ہے کہ یہ لوگ تکلیف دہ حد تک نکتہ چیں بھی ہو جاتے ہیں۔ ہر کام میں مین میخ نکالنا یا اپنے عدم اطمینان کا مظاہرہ کرنا ان کی فطرت ثانیہ بن جاتی ہے۔ برے بھلے کی تمیز کرنے کا نہایت عمدہ شعور، نیز تجزیہ کرنے کی غیر معمولی صلاحیت سنبلہ افراد میں پائی جاتی ہے۔

برج سنبلہ کا نشان دوشیزہ جس کے ہاتھ میں گیہوں کی بالیں ہیں، محبت کی پاکیزگی اور شخصیت کے شرمیلے پن کی نمائندگی کرتا ہے۔ سلیقے اور قرینے کے ساتھ ساتھ ان لوگوں کو صفائی ستھرائی اور حسن ترتیب سے عشق ہے۔ ذہانت اور زیرکی اور محتاط روی کے علاوہ وقت کی پابندی بھی ان کی شخصیت کا خاصہ ہے۔

سنبلہ کا حاکم سیارہ عطارد، قوت اظہار اور ذہانت دونوں کو اجاگر کرتا ہے۔ سنبلہ کا خاکی عنصر شخصیت و کردار میں عملیت، اعتماد، حقیقت پسندی اور تجزیہ کاری کے جوہر پیدا کرتا ہے۔ ان لوگوں کو پھولوں، پودوں سے بھی رغبت ہوتی ہے اور اکثر باغبانی کی طرف متوجہ ہوتے ہیں۔ کبھی کبھی سنبلہ والے صحت کے معاملے میں عجوبہ روزگار ہو سکتے ہیں۔ اس کے بارے میں ان کی تشویش مراق کی حد تک پہنچ سکتی ہے۔ کبھی کبھی ان کو ذہنی پریشانی، تشویش اور اندیشوں کا عارضہ لاحق ہو سکتا ہے۔ یہ دنیا کے ان محنت کشوں میں سے ایک ہیں جو چیونٹی کی طرح مسلسل مصروف عمل رہتے ہیں۔ حسن کارکردگی، خاموش خدمت اور دوسروں کی مدد ان کے بہترین اوصاف میں شامل ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ لوگ کام کر کے بے حد لطف اندوز ہوتے ہیں اور بے کاری یا بے شغلی سے انھیں بڑی کوفت ہوتی ہے۔ سنبلہ افراد جسمانی طور پر مضبوط اور توانا ہوتے ہیں اور زندگی کی مشکلات اور پریشانیوں کو برداشت کرنے کی ہمت اور حوصلہ رکھتے ہیں۔ انہیں جلدی غصہ آتا ہے اور خود پر قابو پانے میں کبھی دیر نہیں لگاتے۔ اکثر ان کے غصے کی وجہ یا ان کا چڑچڑا پن کسی کی غلطی یا نامناسب کارکردگی ہوتی ہے۔ سنبلہ افراد کو سمجھنے میں اکثر دوسرے لوگوں کو کچھ دشواری ہو سکتی ہے جس کی وجہ سے ان کے بارے میں غلط رائے قائم کی جا سکتی ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ ان کی محتاط روی دوسروں کو سرد مہری یا لاتعلقی محسوس ہوتی ہے۔ عام طور پر وہ رضا کارانہ انداز میں کوئی اطلاع فراہم نہیں کرتے اور حقائق کو پوشیدہ ہی رکھتے ہیں۔ ان کی شخصیت کا یہ پہلو دوسروں کو ان سے بدگمان کر سکتا ہے۔

## سنبلہ باپ

ایک باپ کی حیثیت سے آپ انتہائی نکتہ چیں ہیں اور آپ میں برداشت کا مادہ برائے نام ہے، خصوصاً اپنی اولاد کی خامیاں اور غلطیاں آپ کے لیے نہایت تکلیف دہ ہوتی ہیں۔ اس کے ساتھ ساتھ آپ بہت کم تعریف اور حوصلہ افزائی سے کام لیتے ہیں۔ گویا اس معاملے میں خاصے کنجوس ہیں۔ آپ اپنے بچوں سے تھوڑی سی سرد مہری سے پیش آتے ہیں اور ان سے قدرے الگ تھلگ رہتے ہیں۔ آپ بہت شفیق باپ بھی نہیں ہیں لیکن بہرحال آپ فارغ اوقات میں غیر نصابی سرگرمیوں میں اپنے بچوں کی حوصلہ افزائی کرتے ہیں اور انہیں فعال اور مصروف

رکھتے ہیں۔ آپ کو اپنے بچوں سے گھلنے ملنے میں کوئی دشواری نہیں ہوتی۔

## سنبلہ ماں

سنبلہ مائیں اپنے بچوں کا بے حد خیال رکھتی ہیں اور نہایت توجہ سے ان کی پیروی کرتی ہیں۔ ایک سنبلہ عورت کے بچے ہمیشہ بے حد صاف ستھرے، بنے سنورے اور بالکل بے داغ نظر آتے ہیں مگر جیسے جیسے ان کے بچے بڑے ہوتے جاتے ہیں، ویسے ویسے اس پر کام کا بوجھ بڑھتا جاتا ہے جو کبھی کم ہونے میں نہیں آتا۔ سنبلہ خواتین کو چاہیے کہ گھریلو کام انجام دینے کا کوئی صحیح طریقہ اپنائیں، تاکہ امورِ خانہ داری و بچوں کی پرورش ناقابلِ برداشت بوجھ نہ بنے اور ان کے شوہروں کو ان سے بہت زیادہ بے توجہی کی شکایت پیدا نہ ہو اور ہاں! بچوں پر ہر وقت نکتہ چینی کرنے اور انہیں زچ کرنے سے پرہیز کریں۔ کبھی کبھی آرام کرنے کے لیے وقت نکالا کریں جس کی آپ کو شدید ضرورت ہے۔

## سنبلہ شوہر

ایک سنبلہ مرد اپنے بیوی بچوں کے لیے آرام دہ گھر اور دیگر ضروریاتِ زندگی فراہم کرتا ہے۔ وہ اپنے گھر میں سلیقہ اور حسنِ ترتیب پر بہت زور دیتا ہے۔ اس طرح وہ اپنی بیوی سے بھی سلیقہ مندی اور نظم و ضبط کی پابندی کا تقاضا کرتا ہے، البتہ جذبۂ محبت کے اظہار میں وہ سرد مہر اور بخیل ہو سکتا ہے۔ بعض سنبلہ افراد جن کے انفرادی زائچے میں ان کا اپنا سیارہ عطارد کمزور ہو، چڑچڑے، عیب جو، جھگڑالو اور گڑے مردے اکھاڑنے والے ہو جاتے ہیں۔ ایسے لوگ گھریلو اخراجات میں بھی سخت کنجوس ثابت ہوتے ہیں۔ شریکِ حیات کا انتخاب سنبلہ افراد کے لیے ایک مشکل مرحلہ ہے جو کبھی آسانی سے طے نہیں ہوتا۔ دراصل ان کی کاملیت پسند فطرت انہیں ہمیشہ عدم اطمینان اور شک و وہم میں مبتلا رکھتی ہے۔ شادی کے بعد بھی ان کا متجسس ذہن شریکِ حیات کی سرگرمیوں اور گھریلو ماحول کا باریک بینی سے تجزیہ کرتا رہتا ہے۔ عموماً یہ لوگ کسی جذباتی لہر کے تحت شریکِ حیات کا انتخاب نہیں کرتے بلکہ وہ اپنی پسند کی لڑکی میں تمام خوبیوں اور خامیوں کا جائزہ لینے کے بعد شادی کا فیصلہ کرتے ہیں۔

## سنبلہ بیوی

سنبلہ لڑکی شادی کے بعد ایک بہترین شریکِ حیات ثابت ہوتی ہے۔ ازدواجی زندگی کو وہ ایک قانونی شراکت سمجھتی ہے۔ اپنی ازدواجی اور گھریلو زندگی کے بارے میں اس کے احساسات نہایت ذمے دارانہ ہوتے ہیں۔ گھریلو کاموں اور خاندانی فرائض کی انجام دہی کو وہ بہت خوش اسلوبی سے اور مشینی انداز میں کرتی ہے۔ اس کا گھر صاف ستھرا، حسنِ ترتیب کا آئینہ دار نظر آتا ہے اور گھر کی ہر چیز بے داغ اور نئی معلوم ہوتی ہے۔ سنبلہ بیوی کو آپ اکثر گھر کے کسی نہ کسی کام میں مصروف ہی پائیں گے یا پھر وہ کسی نہ کسی گھریلو یا دفتری کام کی وجہ سے فکر مند ہوگی، کیوں کہ اس کے کام ختم ہونے کا نام ہی نہیں لیتے۔ گھر میں موجود کسی خرابی یا خامی کو نظر انداز ہی نہیں کرتی۔ بعض حالات میں ممکن ہے کہ وہ ہنگامہ پرور، نکتہ چیں اور تازہ دم ہو جائے یا کفایت شعاری اور کنجوسی کی حدود میں داخل ہو جائے۔ اپنی جذباتی زندگی میں سنبلہ بیوی روایت پرست ہوتی ہے۔ گہرے، پُرجوش، جذباتی اظہار کا فقدان اور دلی تعلقات میں سرد مزاجی کا عنصر اس برج میں پایا جاتا ہے۔ وہ جذبات کے آزادانہ اظہار پر قابو رکھتی ہے۔ ایک بہت ہوشیار اور فن کار شوہر ہی اس کے جذباتی رویوں میں تبدیلی لاسکتا ہے۔

اگر سنبلہ بیوی کے انفرادی پیدائشی زائچے میں خاکی عنصر کا غلبہ ہو تو یہ سرد مزاجی اس قدر بڑھ سکتی ہے کہ شوہر اس سے بے زار رہنے لگے اور وہ خود بھی دوسروں سے تعلقات میں مشکلات محسوس کرے لیکن اس کے برعکس اگر آبی یا آتشی عنصر کی زیادتی ہو تو صورتِ حال تبدیل ہو سکتی ہے۔

## سنبلہ اور سنبلہ کا ساتھ

یہ دونوں یکساں خصوصیات کے حامل برج ہیں۔ ان کے درمیان تھوڑی سی مزاجی تفریق اس صورت میں یقیناً ہوگی جب دونوں دو مختلف عشروں سے تعلق رکھتے ہوں یا کوئی ایک حد اتصال پر پیدا ہوا ہو۔ بہرحال سنبلہ کے ساتھ سنبلہ کا رشتہ پائیدار اور گزارے لائق ہے۔ اس رفاقت میں نہ تو قوسِ قزح کی سی رنگینی ہے اور نہ ہی مایوسی اور پریشانی کے گہرے سائے ہیں۔ ہموار سڑک پر ہموار سفر ہے مگر اس جوڑی کا ایک اہم ترین پہلو یہ بھی ہے کہ یہ ایک بے کیف اور کوفت آمیز رفاقت ہے جس میں نہ تو کوئی ہلچل ہے اور نہ ہی کوئی ترنگ، زندگی کسی نشیب و فراز کے بغیر یکسانیت سے گزر جاتی ہے۔ یہ دونوں سنجیدہ نوعیت کے شرمیلے، اپنے اپنے کام کی دھن میں مگن زندگی کو ذمے داریوں کا ایک طویل سلسلہ تصور کرتے ہیں اور ان کے پاس ہنسنے بولنے، تفریح کرنے اور لطف اندوز ہونے کے لیے وقت نہیں ہوتا۔ انہیں نہ تو پریشانیوں سے فرصت ملتی ہے اور نہ ہی ذہنی سکون ملتا ہے۔ بہرحال اگر دونوں اپنی زندگی میں تھوڑا سا تفریح کا عنصر بڑھا لیں، کچھ سوشل ہو جائیں، ایک دوسرے پر تنقید اور الزام تراشی سے گریز کریں تو یہ تعلق نہایت کامیاب ثابت ہو سکتا ہے۔

## سنبلہ اور میزان کا ساتھ

سنبلہ کا عنصر مٹی اور میزان کا ہوا ہے۔ یہ دونوں مخالف عنصر ہیں۔ علم نجوم کے قواعد کی رو سے دونوں ایک دوسرے سے متصل بروج ہیں۔ میزان شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں نفیس اور پُرکشش، متوازن اور انصاف پسند، سفارت کاری میں ماہر، ہر دل عزیز، عقل مند اور ہوشیار ہے، جب کہ اس کی منفی خصوصیات میں سہل کاری اور کسی حد تک سستی، تلون، بے ثباتی اور خود غرضی، علیحدگی پسندی وغیرہ شامل ہے۔

سنبلہ اور میزان کی ملاقات کسی بہت خوش گوار تعلق یا رفاقت کی ابتدا نہیں ہو

سکتی۔ میزان خاص طور سے ملنسار، سدا کا خوش امید اور مسحور کن ہے۔ اس کی مثال ایسی ہے جیسے کسی اداس اور بے کیف دن میں سورج کی سنہری کرنیں۔ سنبلہ فطری طور پر کم آمیز، سنجیدہ اور کسی نہ کسی معاملے میں فکرمند، بہرحال اس بنیادی فرق سے قطع نظر سنبلہ اور میزان میں بہت سی قدریں مشترک ہیں۔ دونوں فطری طور پر خوب صورت چیزوں میں کشش محسوس کرتے ہیں اور ہر معاملے میں صفائی کا بے حد خیال رکھتے ہیں۔ دونوں میں حق و انصاف کا زبردست شعور ہے۔ دونوں ہی بہت ذہین مخلوق ہیں۔ نیز انہیں موسیقی سے بھی گہرا لگاؤ ہے۔ اتنی ساری مشترکہ قدروں کی بنا پر دونوں میں بہت مضبوط اور خوب صورت رشتہ قائم ہوسکتا ہے۔ میزان کو سنبلہ کی کاملیت پسندی کا تھوڑا لحاظ ہونا چاہیے اور سنبلہ کو بھی سہل کار میزان کو کچھ رعایت دینی چاہیے، کیوں کہ وہ تیزی سے کوئی فیصلہ نہیں کرتا۔

## سنبلہ اور عقرب کا ساتھ

سنبلہ کا عنصر مٹی اور عقرب کا پانی ہے۔ دونوں کے درمیان زبردست موافقت موجود ہے۔ مٹی پانی کو راستہ دیتی ہے، جب کہ پانی مٹی کو زرخیزی کا ذریعہ ہے۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق بھی دونوں موافقت کا زاویہ نظر رکھتے ہیں۔ عقرب شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں پُرعزم، باوسیلہ، خوداعتمادی، مقناطیسی کشش سے بھرپور، حساس، سفارت کار، زیرک، باہمت، حاکمانہ فطرت کے حامل ہیں، جب کہ اس کے منفی پہلوؤں میں غصہ اور طیش، غلبہ پسندی، زبردستی، حسد، چال بازی، طنزیہ انداز، سفاکی، غرور اور تشدد نمایاں ہیں۔ سنبلہ اور عقرب کی جوڑی توقع سے بڑھ کر کامیاب رہتی ہے۔ ان دونوں کی رفاقت درحقیقت ایک دوسرے کی بہترین صلاحیتوں کو اجاگر کرتی ہے۔ سنبلہ بڑی خوشی سے عقرب کو رہنما بنالیتا ہے اور اس کی پیروی کرنے میں طمانیت اور آسودگی محسوس کرتا ہے۔ عقرب کو بھی اس نیک اور شریف مخلوق سے کوئی خطرہ محسوس نہیں ہوتا۔ وہ سنبلہ کو ہر سمت میں سرگرم اور فعال کرنے میں مدد کرتا ہے۔ یہ دونوں برج جبلی یا فطری طور پر ایک دوسرے کی خوبیوں اور خامیوں کو اچھی طرح سمجھتے ہیں اور بڑے عجیب ڈھنگ سے ایک دوسرے کے معترف ہوتے ہیں۔ عقرب کو سنبلہ ذرا بھی ہنگامہ پرور اور نروس نہیں لگتا اور سنبلہ کو بھی عقرب ذرا بھی سردمہر، شاطر یا خطرناک محسوس نہیں ہوتا۔ اس تعلق یا رشتے کو سپرہٹ بنانے کے لیے سنبلہ کو صرف یہ یاد رکھنا پڑے گا کہ عقرب کوئی بات سننا قطعی برداشت نہیں کرسکتا اور عقرب کے حق میں بھی یہ بہتر ہوگا کہ وہ یہ یاد رکھے کہ سنبلہ کے ساتھ نہایت نرمی سے پیش آنے کی ضرورت ہے۔

## سنبلہ اور قوس کا ساتھ

سنبلہ کا عنصر مٹی اور قوس کا آگ ہے۔ دونوں عناصر کے درمیان کوئی وجۂ یگانگت نہیں ہے۔ علم نجوم کے قواعد کی رو سے دونوں کے درمیان ایک اختلافی زاویہ نظر موجود ہے۔ قوس شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں بے خوف اور بے تکلف، صاف گو، حوصلہ مند، آزاد، متجسس، عقل مند، فراخ دل، آرزومند اور فطرت پسند ہے، جب کہ اس کی منفی خصوصیات میں شیخی، خود پسندی، ضرورت سے زیادہ پُراعتمادی، مبالغہ آرائی کی عادت، بے تکاپن، ارتکاز سے عاری، ناشائستہ اور بے اصولی نمایاں ہیں۔ سنبلہ اور قوس ایک دوسرے کے لیے ہرگز موزوں نہیں ہیں۔ قوس کو سنبلہ بہت تنگ مزاج اور طناز لگے گا اور سنبلہ کو قوس نہایت غیرمحتاط اور بے صبر نظر آئے گا۔ سنبلہ کو طریقہ، قرینہ اور حسن ترتیب پسند ہے اور وہ تجزیہ اور ناپ تول کر کے درستی اور کاملیت کی شدید کوشش کرتا ہے۔ اس کے بالکل برعکس قوس آزادی کا متوالا ہے اور عام معاملات میں سنبلہ کی بے احتیاط پسندی خاطر میں نہیں لاتا۔ اسے اپنی من مانی کرنے میں مزہ آتا ہے۔ قوس بہت خوش مزاج، نڈر اور ایک طرح کا آوارہ گرد ہے لیکن اگر یہ دونوں ایک دوسرے کو اچھی طرح سمجھ کر اور ایک دوسرے کی فطرت سے واقف ہو کر باہمی رشتے استوار کریں تو یہ ایک زبردست رفاقت بن سکتی ہے، کیوں کہ دونوں ہی ایک دوسرے سے بہت کچھ سیکھ سکتے ہیں۔ اگر دونوں میں ایک دوسرے کو الاؤنس دینے اور ایک دوسرے سے سیکھنے کا جذبہ نہ ہو تو یہ جوڑی کامیاب نہیں رہے گی۔

## سنبلہ اور جدی کا ساتھ

دونوں کا عنصر مٹی ہے اور علم نجوم کے قواعد کے مطابق دونوں کے درمیان موافقت اور پسندیدگی کا زاویۂ نظر موجود ہے۔ جدی شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں عملی اور کارگزار، مستقل مزاج، مفید اور مددگار، منطقی اور محنتی، باکردار، خاموش طبع، الگ تھلگ ہے جب کہ اس کی منفی خصوصیات میں شک و بدظنی، سردمہری، خودغرضی اور مزاحمت، یاسیت پسندی، ضد اور خودسری، زودرنجی شامل ہے۔ سنبلہ اور جدی کی جوڑی غیرمعمولی مضبوط اور فائدہ مند ثابت ہوتی ہے اور یکساں طور پر دونوں ہی کے لیے سودمند بھی ہے۔ دونوں بروج فطری طور پر ایک دوسرے کو سمجھتے ہیں اور دونوں کو اپنی تنہائیوں پر ترس آتا ہے۔ جی ہاں! دونوں میں سے ہر ایک بظاہر یکا و تنہا ہے مگر تنہائی کا یہ لبادہ ان کے باطنی شرمیلے پن کو چھپانے کے لیے ایک ڈھال ہے۔ وہ کسی کو اپنے باطن کا غیر محفوظ پہلو دکھانا نہیں چاہتے۔ سنبلہ سمجھتا ہے کہ بکری (جدی)

ایک عمدہ پالتو جان ور ہے اور بکری بھی اس کے جواب میں ایسے ہی احساسات کا اظہار کرتی ہے، لہٰذا دونوں میں فوراً دوستی ہو جاتی ہے۔ دونوں پیسے کی بڑی قدر کرتے ہیں۔ وہ کبھی اسے ضائع نہیں کرتے۔ سنبلہ اور جدی دونوں ہی زندگی کو بہت سنجیدگی سے لیتے ہیں۔ ان کا شرمیلا پن انہیں مقناطیس کی طرح ایک دوسرے کی طرف کھینچتا ہے اور انہیں یک جا کر دیتا ہے۔

## سنبلہ اور دلو کا ساتھ

سنبلہ کا عنصر مٹی اور دلو کا ہوا ہے۔ دونوں مخالف عناصر ہیں۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق بھی دونوں کے درمیان کوئی بہتر زاویۂ نظر نہیں ہے۔

دلو شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں حق گو، دیانت دار، ہم درد، سچائی کا متلاشی، تخلیق کار، وجدانی کیفیات کا حامل، وسیع النظر اور ملنسار، جب کہ اس کی منفی خصوصیات میں متلون مزاجی، انوکھا پن، سنکی یا وہمی ہونا، غیر روایتی اور سرکش، تغیر پذیری اور نااہلیت شامل ہیں۔ سنبلہ اور دلو دونوں ایک دوسرے سے بالکل مختلف شخصیت کے مالک ہیں، لہٰذا دنیا کے بارے میں دونوں کا نکتۂ نظر مختلف ہے۔ دلو بڑی آسانی سے سنبلہ کو مشتعل کر سکتا ہے اور دلو کی نظر میں سنبلہ بے حد دقیانوسی ہو سکتا ہے۔ غیر حاضر دماغ دلو کو بمشکل ہی کوئی تاریخ یا نام یاد رہتا ہے جب کہ سنبلہ کے حواس پر تمام جزئیات کا قبضہ ہوتا ہے اور وہ کچھ بھی نہیں بھولتا۔ دوسری چیز منطق ہے۔ سنبلہ افراد منطقی ہوتے ہیں اور دلو منطق کی مزاحمت کرتا ہے۔ دلو بے فکری کی دنیا میں رہتا ہے اور زندگی کو کھیل تماشا تصور کرتا ہے۔ سنبلہ کے نزدیک زندگی کھیل تماشا نہیں ہے بلکہ نہایت سنجیدہ معاملہ ہے۔ دونوں میں ذہنی ہم آہنگی کا فقدان ہے، سنجیدہ اور عملیت پسند سنبلہ کے نزدیک دلو ایک عجیب و غریب مخلوق، جب کہ دلو کے نزدیک سنبلہ ایک بور، دقیانوسی اور عیب جو شخصیت ہے۔

## سنبلہ اور حوت کا ساتھ

سنبلہ مٹی اور حوت پانی ہے۔ دونوں کے عناصر کے درمیان باہم موافقت موجود ہے لیکن دونوں علم نجوم کے قواعد کے مطابق مقابلے کے بروج ہیں۔

حوت شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں آزاد خیال، حساس، نرم خو اور ہمدرد، مؤثر، ترقی پسند، تخیلاتی اور فطرت سے محبت کرنے والی ہے، جب کہ اس کی منفی خصوصیات میں مبہم انداز، ڈھلمل یقینی، سست روی، کبھی کبھی بے پرواہی اور عدم توازن، بے عملی اور کچھ معماتی کیفیات شامل ہیں۔ سنبلہ اور حوت کی جوڑی ایک مشکوک شراکت ہے۔ یہ انتہائی کامیاب بھی ہو سکتی ہے اور ناکام بھی۔ سنبلہ بے حد سلیقہ شعار، منظم اور محتاط لوگ ہوتے ہیں، جب کہ حوت بے حد حساس، تخیل پرست اور شاعرانہ مزاج کے حامل ہوتے ہیں۔ ان کا تنظیمی پہلو کم زور رہتا ہے، حالاں کہ وہ اپنی بیرونی بے ترتیبی اور بدسلیقگی میں بھی بڑے پُرسکون نظر آتے ہیں۔ سنبلہ نفاست اور حسنِ ترتیب میں اپنا ثانی نہیں رکھتا۔ حوت کے مقابلے میں سنبلہ قدامت پسندانہ سوچ کا حامل ہوتا ہے، جب کہ حوت ایک جوش اور جذبے کے تحت خواب دیکھتا ہے۔ ان دونوں کا مزید تجزیہ اس حقیقت کی طرف رہنمائی کرتا ہے کہ ان دونوں کی رفاقت میں نہ تو ہم آہنگی ہے اور نہ ہی مسرت کا پہلو۔ حوت سنبلہ کی نکتہ چینی سے گھبرا کر اس سے دور بھاگ سکتا ہے۔ حوت کی فضول خرچی سنبلہ کو تشویش میں مبتلا کر سکتی ہے۔ دونوں اگر ایک دوسرے کے اختلافی پہلوؤں کو نظر انداز کر سکیں تو یہ تعلق کامیاب ہو سکتا ہے۔

## سنبلہ اور حمل کا ساتھ

سنبلہ کا عنصر مٹی اور حمل کا آگ ہے۔ دونوں کے درمیان کوئی تعلق خاص نہیں ہے۔ علم نجوم کے قواعد کی رو سے بھی ان دونوں کے درمیان موافقت کا زاویۂ نظر نہیں بنتا۔ حمل شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں اضطراری، باصلاحیت، پہل کار، پُرجوش، باہمت، بے خوف، سرگرم اور واضح تصورات کا حامل ہے، جب کہ اس کی منفی خصوصیات میں خود غرضی، غرور، خود بینی، بے صبرا پن، ظلم و تشدد، حسد، غلبہ پسندی شامل ہے۔ سنبلہ اور حمل ایک دوسرے سے اتنے ہی مختلف ہیں جتنا کہ دن و رات۔ حمل کی زندگی پر دل کی حکمرانی ہے، جب کہ سنبلہ صرف دماغ پر یقین رکھتا ہے اور یہ دن دونوں کے مابین اختلافات کا ایک طویل فہرست کا نقطۂ آغاز ہے۔ حمل سراپا جذبات ہے۔ وہ صرف اپنے جذبات پر بھروسا کرتا ہے اور جذبات کی چھاؤں میں زندگی بسر کرتا ہے۔ بالالفاظ دیگر جذبات ہی اس کا سرچشمہ حیات ہے۔ سنبلہ حقیقی جذبات اور احساسات کو شک کی نظر سے دیکھتا ہے۔ وہ صحیح معنوں میں عملیت پسند ہے۔ حمل والے صحت کے معاملے میں بے پرواواقع ہوتے ہیں لیکن شاذ و نادر ہی بیمار پڑتے ہیں، جب کہ سنبلہ کو ہمیشہ اپنی صحت کی طرف سے فکر لاحق رہتی ہے اور انہیں کوئی نہ کوئی عارضہ لاحق رہتا ہے۔ ایک بیماری سے نجات ملتی ہے تو دوسری آدبوچتی ہے۔ یہ درست ہے کہ دونوں ایک دوسرے کی مدد کرنے میں ایک لمحے کی بھی تاخیر نہیں کرتے۔ دونوں روح کی پاکیزگی کے آرزومند ہیں اور ایک نصب العین رکھتے ہیں مگر شفاف سچائی کی تلاش میں الگ الگ راستے پر گامزن ہو جاتے ہیں۔

## سنبلہ اور ثور کا ساتھ

دونوں کا عنصر مٹی ہے اور علم نجوم کے قواعد کے مطابق دونوں بروج دوستی کا زاویہ نظر رکھتے ہیں۔ثور شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں قابل اعتماد، عملی، فراخ دل، مستحکم، وفادار اور فن کارانہ صلاحیتوں کی مالک ہے، جب کہ اپنی منفی خصوصیات میں ضدی، متعصب، اکھڑ اور خشک، سست اور تن آسان، تنگ نظر، دوسرے کو تابع رکھنے کا متمنی ہے۔ سنبلہ اور ثور کی رفاقت شان دار ہوگی۔ دونوں ایک دوسرے کو پسند کرتے ہیں۔ سنبلہ تمام کام نہایت خوبی، مہارت اور باریکی سے انجام دے سکتا ہے۔ ثور اس کا بہترین مددگار اور ہم سفر ثابت ہوسکتا ہے۔ دونوں ایک نہایت مضبوط اور مستحکم رفاقت کے فروغ کو بنیاد فراہم کرسکتے ہیں۔۔ ثور نہایت طاقت ور اور قابل بھروسا ہے اور سنبلہ اپنی دنیاوی ضروریات، یعنی عملیت پسندی کو مکمل طور پر پسند کرتا ہے۔ دونوں ایک ہی زبان بولتے ہیں۔ یہ دونوں خاکی بروج نہایت خود انحصار، محتاط اور چوکنا ہیں۔ انہیں ایک انجانا خوف لاحق رہتا ہے لیکن یہ ایک دوسرے سے خوش اور مطمئن رہتے ہیں۔

## سنبلہ اور جوزا کا ساتھ

سنبلہ کا عنصر مٹی اور جوزا کا ہوا ہے۔ مٹی اور ہوا کے درمیان مخالفت ہے۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق لوگوں کے درمیان ایک مخالف زاویہ نظر موجود ہے۔

جوزا شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں حاضر جواب اور خوش طبع، ذہین اور سرگرم، ہمہ گیر، مصلحت اندیش اور باتدبیر ہے، جب کہ اس کے منفی پہلوؤں میں تذبذب، بے ترتیبی، خود پرستی، بے پروائی، ڈھلمل یقینی وغیرہ شامل ہیں۔ سنبلہ اور جوزا اگرچہ دونوں سیارہ عطارد ہی کے بروج ہیں لیکن دونوں ایک دوسرے سے بالکل مختلف ہیں۔ عام میل جول اور دوستی کا جہاں تک تعلق ہے، سنبلہ ایک جوزا شخصیت کو اس کی زندہ دلی، خوش مزاجی، بذلہ سنجی اور تیز فہمی کی بنا پر بہت پسند کرتا ہے، کیوں کہ سنبلہ خود بہت متین اور سنجیدہ ہے، لہٰذا جوزا کی پُرمزاح باتوں سے اس کا دل بہلتا ہے لیکن محض دو قدم ساتھ چلنے کے بعد ان کے بنیادی اختلافات ابھر کر سامنے آجاتے ہیں۔ سنبلہ عملیت پسند ہے، جب کہ جوزا بیش تر وقت خواب وخیال کی دنیا میں رہتا ہے۔ سنبلہ کو تغیر اور تبدل وغیرہ کی کوئی پروا نہیں مگر ہوائی جوزا کے نزدیک زندگی مسلسل تغیر اور تبدل کا نام ہے۔ اس کے لیے تبدیلی بہت ضروری ہے۔ ذہن کی تبدیلی، دل کی تبدیلی۔ سنبلہ کو ترتیب ونفاست بہت پسند ہے۔ جوزا کا خانہ ان دونوں صفات سے اکثر خالی ہے۔ سنبلہ کے جذبات کو بہت آسانی سے ٹھیس لگ جاتی ہے اور وہ اس ٹھیس کو مدتوں فراموش نہیں کرپاتا جب کہ جوزا ایسی باتوں کا عارضی اثر لیتا ہے، لہٰذا یہ جوڑی زیادہ دیرپا نہیں ہوتی۔

## سنبلہ اور سرطان کا ساتھ

یہ مٹی اور پانی کا ساتھ ہے۔ دونوں عناصر ایک دوسرے سے موافقت رکھتے ہیں۔ علم نجوم کے قواعد کے مطابق دونوں کے درمیان موافق زاویہ نظر موجود ہے۔ سرطان شخصیت اپنے مثبت پہلوؤں میں محکم، حساس، مؤثر، ہمدرد، وفادار اور تصوراتی ہے، جب کہ اس کے منفی پہلوؤں میں موجی پن، نمایاں احساس کمتری، پس وپیش، کینہ، یاسیت اور زودرنجی شامل ہیں۔ سنبلہ اور سرطان کی رفاقت بہت شان دار ہے۔ سنبلہ کو سرطان سے بہت فائدہ پہنچتا ہے۔ دونوں کو تحفظ چاہیے۔ دونوں ایک طرح سے تنگ نظر، قدامت پسند اور مہربان ہیں۔ دونوں بچت کرسکتے ہیں اور مستقبل کو محفوظ بنا سکتے ہیں۔ ان دونوں کو ایک ہی ڈراؤنا خواب پریشان کرسکتا ہے کہ اگر کل پیسہ نہیں ہوگا تو کیا ہوگا؟ سنبلہ کو سرطان کی ممتا بھری محبت اور تحفظ چاہیے اور سرطان کو سنبلہ کی پُرسکون ٹھنڈک، حسن ترتیب، سلیقہ اور قرینہ بھاتا ہے لیکن مسئلہ اس وقت کھڑا ہوسکتا ہے جب سرطان سنبلہ پر اپنی ملکیت جتانے لگے اور یہ بھول جائے کہ سنبلہ کو اپنی آزادی اور خلوت بہت عزیز ہے۔ درحقیقت سرطان بھی بے حد انفرادیت کا حامل اور گھنا ہے۔ سنبلہ اس کی غالب آنے، قبضہ جمانے کی خواہش پر سخت ردعمل کا اظہار کرسکتا ہے۔ اس کی سخت تنقید کیکڑے کو واپس اس کے خول میں بند کرسکتی ہے۔ بہرحال اگر دونوں ایک دوسرے کو سمجھ لیں تو بہت کامیاب جوڑی ثابت ہوگی۔

## سنبلہ اور اسد کا ساتھ

سنبلہ کا عنصر مٹی اور اسد کا آگ ہے۔ دونوں کے درمیان کوئی تعلق خاطر نہیں ہے۔ دائرۃ البروج میں یہ دونوں جڑواں بروج ہیں، لہٰذا دونوں کے درمیان کوئی زاویہ نظر نہیں ہے۔ اسد شخصیت کے مثبت پہلوؤں میں فراخ دلی، رکھ رکھاؤ، محبت اور ہمدردی، وفاداری، نرم دلی، خودشناسی، شاہانہ انداز اور ڈرامائی طور طریقے ہیں، جب کہ منفی پہلوؤں میں شیخی، خودپسندی، بے صبراپن، غرور اور انا پرستی، شدت پسندی اور ضرورت سے زیادہ پُراعتمادی شامل ہیں۔ اسد کا ڈرامائی پہلو سنبلہ پر کچھ زیادہ ہی بھاری پڑسکتا ہے۔ سنبلہ چاہتا ہے کہ اسے سکون اور آشتی سے رہنے دیا جائے۔ وہ خاموشی اور سکوت کو پسند کرتا ہے۔ اسے اسد کے ڈرامائی انداز مایوس کرسکتے ہیں۔ دوسری طرف سنبلہ کا بے حد محتاط رویہ اسد کی آزاد روح کو اذیت پہنچا سکتا ہے، لہٰذا یہ رفاقت ناپسندیدگی میں تبدیل ہوسکتی ہے۔ اسد کو سنبلہ کی مسلسل تنقید اور نکتہ چینی، درست تجزیہ کاری اور اصلاح پسندی پاگل کرسکتی ہے۔ سنبلہ بھی اسد کے حاکمانہ رویے سے متنفر ہوسکتا ہے۔ وہ اسد کی ہر خواہش پر سر تسلیم خم نہیں کرسکتا، لہٰذا اس جوڑی کو خوش گوار اور کامیاب نہیں کہا جاسکتا۔

## بقیہ صدری عملیات

چونکہ 3003 عدد 3 پر تقسیم ہو رہا ہے اس لئے اس کو مثلث میں خاکی چال سے پُر کیا، کیونکہ ''را'' خاکی حرف ہے۔

3003-12 = 2991/3 = 997

اجب یا امواکیل زید عروسہ کے رزق میں
خیر و برکت ہو بحق را یا رزاق
بسم اللہ الرحمن الرحیم
یا جبرائیل

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۰۰ | ۱۰۰۵ | ۹۹۸ |
| ۹۹۹ | ۱۰۰۱ | ۱۰۰۳ |
| ۱۰۰۴ | ۹۹۷ | ۱۰۰۲ |

شمکائیل
حمعسق
یا اسرافیل
اجب یا امواکیل زید عروسہ کے رزق میں خیر و برکت ہو بحق را یا رزاق
کھیعص
یا عزرائیل
اجب یا امواکیل زید عروسہ کے رزق میں خیر و برکت ہو بحق را یا رزاق

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اور نقش کے 9 مؤکلات کل 10 افراد کے حساب سے فی کس 41 روپے کی نیاز جو کہ 410 روپے کی بنتی ہے خرید کر اپنے پاس رکھیں اور دونوں نقوش سامنے رکھ کر 4444 مرتبہ اجب یا امواکیل زید بن عروسہ کے رزق میں خیر و برکت ہو بحق را یا رزاق پڑھ کر نقوش پر دم کریں اور نیاز پر فاتحہ پڑھ کر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اور مؤکلات کو ایصال ثواب کر کے ایک نقش بازو پر باندھ لیں (کیونکہ نقش خاکی ہے) اور دوسرے کو کسی وزنی چیز کے نیچے دبا دیں یا مٹی میں دفن کر دیں۔ نقوش کے تفصیلاً طریقہ استعمال کے لئے میری کتاب ''سیف بسم اللہ'' کے باب نمبر 5 کا مطالعہ کریں۔ کتاب ادارہ آئینہ قسمت سے حاصل کر سکتے ہیں۔

**نوٹ:۔** یہاں پر حرف را کا اس لئے انتخاب کیا کہ اس میں یا رزاق کا لفظ آ رہا ہے جو ہمارے مطلب کے موافق ہے اور متعلقہ منزل بھی سعد ہے۔ اسی طرح اگر کسی نے حروف کی زکوٰۃ میں ''اجب یا ہمرائیل بحق شین یا شافی'' یا ''اجب یا ہمواکیل بحق سین یا سلام'' کا عمل کیا ہے تو وہ شفاء کے لئے ان دو منازل میں سے کسی کا انتخاب کر کے عمل تیار کر سکتا ہے۔

جو شخص نقش پہنے وہ عمل کو 101 مرتبہ روزانہ ورد میں رکھیں۔ عمل میں لفظ بن یا بنت صرف دعوت یا پڑھائی میں استعمال ہوگا۔ اعداد نکالتے وقت ان کے اعداد نہیں لئے جائیں گے۔

## خصوصی عزیمت رجعت ونحوست سیارگان

یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا اَللّٰهُ یَا رَحۡمٰنُ یَا رَحِیۡمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوۡمُ یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِیۡنُ یَا شَافِیُ یَا کَافِیُ یَا قَادِرُ یَا کَرِیۡمُ بِحَقِّ کٓھٰیٰعٓصٓ بِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَاِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡن اَحۡفِظۡنِیۡ مِنَ النَّحُوۡسَتُ الشَّمۡسُ وَالۡقَمَر وَالۡمُشۡتَرِی وَالزُحَل وَالزُهۡرَه وَالعَطَارَد وَالمَرِیۡخ وَالرَاس وَالذَنَب بِحَقِّ یَا اللّٰهُ یَا اَحَدُیَاصَمَدُ یَا لَمۡ یَلِدۡ وَلَمۡ یُوۡلَدۡ وَلَمۡ یَکُنۡ لَّهٗ کُفُوًا اَحَدٌ صَلَّی اللّٰهُ عَلٰی خَیۡرِ خَلۡقِهٖ مُحَمَّدٍوَّ آلِهٖ وَاَصۡحَابِهٖ اَجۡمَعِیۡنَ بِرَحۡمَتِکَ یَا اَرۡحَمَ الرَّاحِمِیۡن ٥ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا بھی درودشریف پڑھ لیں۔ بچوں کیلئے والدین بھی پڑھ سکتے ہیں۔ اگر آپ مندرجہ بالا عزیمت کو صرف 9 بار روزانہ پڑھنا اپنا معمول بنالیں تو پھر کسی سیارے کی نحوست آپکے قریب نہ آئیگی۔ میری طرف سے آپکو اس عمل کی عام اجازت ہے۔ **دعا گو عامل شاہ زنجانی**

**آپکا ماہِ ستمبر 2017ء کیسا رہے گا ?**

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یاد نہیں وہ برج دو طرح سے معلوم کر سکتے ہیں۔ ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے۔ پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال ان پر صحیح بیٹھتا ہے۔

**پہلا طریقہ** آپکے نام نامی میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے۔ ذیل میں دیئے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کریں پھر اسی برج کے تحت نیک وبد حالات ملاحظہ فرمائیں۔ ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کر کے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ کوپن لے کر نگینہ پہنیں۔

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپ کے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنے نام کا برج معلوم کریں۔ اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروف ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کریں۔ اگر باقی 1 بچے تو برج حمل ہے۔ اگر 2 باقی بچے تو ثور۔ 3 بچے تو جوزا۔ 4 بچے تو سرطان۔ 5 بچے اسد۔ 6 بچے تو سنبلہ۔ 7 بچے تو میزان۔ 8 بچے تو عقرب۔ 9 بچے تو قوس۔ 10 بچے تو جدی۔ 11 بچے تو دلو اور اگر 0 باقی بچے تو برج حوت ہوگا۔

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظر انداز کر دیں۔

| حروف ابجد قمری | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی |
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 |
| ک | ل | م | ن | س | ع | ف | ص | ق | ر |
| 20 | 30 | 40 | 50 | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 |
| | ش | ت | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ | |
| | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 | |

astrology September

## ARIES

حمل
21Marc
20April

ستارہ: مریخ
حروف: ال ع
دن: منگل
عدد: 9
رنگ: سرخ یا قرمزی
پتھر: یاقوت، مرجان، سرخ عقیق، ہیرا

Element: Fire
RulingPlanet: Mars
Symbol: The Ram
YourStone: Ruby
LifePursuit: The thrill of the moment.
SecretDesire: To lead the way for others.

آپکا حاکم ستارہ مریخ یکم تا 5 ستمبر پانچویں رہتے ہوئے اولاد سے متعلقہ امور پر خاص توجہ جبکہ محبت کے امور حساس رہیں۔ 6 تا 30 ستمبر مریخ چھٹے رہتے ہوئے ملازمتی ذمہ داریوں میں اضافہ اور ماتحت افراد سے محتاط رہیں صحت پر خاص توجہ کی ضرورت رہے۔ 3,2 ستمبر مریخ یورانس تثلیث سے نت نئے آئیڈیاز، جدت آئے، تکنیکی مہارت ذاتی مقاصد کے حصول، حالات میں خوشگوار تبدیلی اور مضبوط قوت ارادی سے قائدانہ صلاحیت نکھرے۔ 4,3 ستمبر اور 18,17 ستمبر مریخ عطارد قران سے کام کرنے کی صلاحیت بڑھے اور پینڈنگ کاموں کی تکمیل سے ذہنی راحت ملے۔ حالات کے مطابق مثبت فیصلے کرسکیں۔ 26,25 ستمبر مریخ نیپچون مقابلہ کے باعث حالات میں پیچیدگی کا اندیشہ، دوسروں سے توقعات پوری نہ ہونے سے مایوسی کا اندیشہ اور صحت جسمانی کا خاص خیال رکھنے کی ضرورت ہے۔

**پہلا ہفتہ:** گھریلو، خاندانی اور جائیداد کے امور آپ کے لیے روپے پیسے کی خاص اہمیت ہو۔ کاروباری امور میں دوسرے افراد کی طرف سے دباؤ کا سامنا کرنا پڑے۔ رومانوی زندگی خوشگوار ہوسکے۔ اپنے خیالات کو عملی جامہ پہنا سکیں۔ اہم منصوبوں پر کام کرنے کا موقع ملے۔ مشترکہ امور میں حصہ لے کر آپ اپنی پوزیشن کو مستحکم بنا سکیں۔ سرمایہ کاری میں ترقی کا عنصر غالب رہے۔

**دوسرا ہفتہ:** خاندانی سرگرمیوں میں حصہ لے سکیں۔ ٹریفک کے معاملات خاص طور پر ڈرائیونگ کرتے وقت محتاط رہیں۔ مستقبل سے متعلق سرمایہ کاری میں اپنی خواہشات کی تکمیل کرسکیں گے۔ رومانوی زندگی میں کسی دیرینہ خواہش کی تکمیل کا امکان ہے۔ صحت جسمانی کے سلسلے میں محتاط رویہ اختیار کریں۔ کوئی اہم پیغام موصول ہوگا۔ بے روزگار افراد تلاشِ معاش میں سرگرداں رہیں۔

**تیسرا ہفتہ:** دوسرے افراد پر زیادہ انحصار کیا جائے۔ نئے کاروبار میں دوسرے افراد سے مدد لے سکیں۔ آپ کی خواہش کے مطابق اچانک کامیابی حاصل ہو۔ دوسرے افراد سے اختلاف کا خدشہ ہے۔ سرمایہ کاری میں احتیاط کی ضرورت ہو۔ گھریلو اور مستقبل سے متعلق امور میں ترقی کا عنصر غالب رہے۔ رومانوی اور سرمایہ کاری کے امور کے سلسلے میں کوئی خوشخبری سنیں گے۔ اپنی خواہشات کو تقویت دے سکیں۔

**چوتھا ہفتہ:** رومانس میں خوشی حاصل ہو۔ نجی طور پر منصوبہ بندی کرنے سے خوشی حاصل کرسکیں۔ اپنی منزل مقصود کو حاصل کرسکیں۔ دیرینہ خواہشات کی تکمیل کرسکیں۔ مستقبل کے لیے کوئی خوشخبری سن سکیں۔ کاروباری اور گھریلو امور میں کامیابی حاصل ہوگی۔ سرمایہ کاری سے متعلق کوئی خوشخبری سن سکیں گے۔ بچوں کے معاملات میں خاص توجہ سے خوشی حاصل کرسکیں۔ تفریحی سرگرمیوں میں دلچسپی لے سکیں۔ شریک حیات سے تعاون کرنے کی کوشش کریں۔ قانونی اور تعلیمی امور پر کام کرسکیں۔ کوئی خوشی ملے۔ نجی ترقی کے لیے بہتر اقدامات کرسکیں۔

**سعد تواریخ:** یکم،4,5,9,10,15,16,17 ستمبر **نحس تواریخ:** 6,7,11,12,13,14,18,20,28,30 ستمبر

## TAURUS

ثور
21April
21May

ستارہ: زہرہ ♀
حروف: ب ۔ و
دن: جمعہ
عدد: 6
رنگ: ہلکا نیلا یا سبز
پتھر: اوپل، سبز پکھراج

Element: Earth
RulingPlanet: Venus
Symbol: The Bull
YourStone: Emerald
LifePursuit: Emotional and financial security.
SecretDesire: To have a secure, happy and wealthy life/ marriage.

آپکا حاکم ستارہ زہرہ یکم تا 20 ستمبر چوتھے رہتے ہوئے خانگی معاملات میں مثبت پہلو اُجاگر ہوں اور راحت ملے۔ زمین جائیداد اور سواری کی خرید و فروخت منافع بخش رہے۔ جبکہ 21 تا 30 ستمبر زہرہ پانچویں رہتے ہوئے رومانوی ماحول خوشگوار اور اولاد سے راحت ملے۔ 14,13 ستمبر زہرہ زحل تثلیث سے فرض شناسی، ذمہ داری، مثبت فیصلے اور ڈپلومیسی سے مسائل کا حل کرسکیں۔ 17,16 ستمبر زہرہ مشتری تسدیس سے سیاسی و سماجی حالات خوشگوار جبکہ حلقہ احباب میں وسعت آئے۔ 19,18 ستمبر زہرہ یورانس تثلیث سے ذہنی و تخلیقی صلاحیت نکھریں اور منفرد خیالات کا اظہار کرسکیں۔ دوسروں سے روابط بڑھیں۔ 30,29 ستمبر زہرہ نیپچون مقابلہ سے عشق و محبت کے امور حساس اور اولاد کے روز و شب پر نگاہ رکھیں۔ کام میں خامیوں کا اندیشہ، محتاط رہیں۔

**پہلا ہفتہ:** سرمایہ کاری کا آغاز کرسکیں۔ سفر کے دوران احتیاط سے کام لیں۔ شریک حیات کی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔ دوستوں کی طرف سے تعاون حاصل ہو۔ کسی دیرینہ خواب کی تکمیل ہو۔ دوسرے افراد سے معاملات طے کرسکیں۔ کاروبار میں شریک افراد سے معاہدہ کر کے آپ کو اطمینان ہو۔ خریداری کے مواقع ملیں۔ گذشتہ کیے گئے وعدے کے ٹوٹنے کا خدشہ ہے، زیادہ پریشان ہونے کی ضرورت نہیں۔

**دوسرا ہفتہ:** سفر کے دوران غیر ضروری احتیاط کی ضرورت ہو۔ دلی امور میں پریشانی کا خدشہ ہے۔ روپے پیسے کے امور خاص اہمیت کے حامل ہوں۔ خواہشمند افراد ملازمت کے حصول کے لیے کوشاں رہیں۔ سماجی سرگرمیوں میں آپ کی مصروفیت بڑھے۔ شریک حیات کی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔ رومانوی عنصر غالب رہے۔ نجی طور پر خریداری کرسکیں۔ ورزش اور خوراک کے معاملے میں پروگرام مرتب کرسکیں۔

**تیسرا ہفتہ:** سنجیدگی سے کام کرنے سے ترقی حاصل ہوسکے۔ دوسرے افراد کا تعاون بھی حاصل ہو۔ آمدن اور اخراجات میں توازن قائم کرسکیں۔ بیروزگار افراد کو روزگار کے لیے کوشش کرنا پڑے گی۔ اپنی سماجی پوزیشن کو بہتر بنا سکیں۔ کوئی ایسی خبر سنیں گے جس کے لیے آپ کو اہم اقدامات کرنے کی ضرورت ہو۔ اپنی رہائشی پوزیشن بہتر بنا سکیں۔ خواہشمند افراد کی شادی خانہ آبادی کے بارے میں غور و فکر کرسکیں۔

**چوتھا ہفتہ:** مستقبل کو درخشاں بنانے کے لیے آپ کو خاص توجہ کی ضرورت ہو۔ دوستوں سے بات چیت کرنا مفید رہے۔ مہنگی اشیاء کی خریداری میں آپ کو خاص احتیاط کی ضرورت ہو۔ دوسرے افراد آپ کی حوصلہ افزائی نہیں کریں گے۔ اپنے خیالات کی مدد سے اپنی پوزیشن کو بہتر بنا سکیں۔ ملازمت پیشہ افراد سماجی امور میں شرکت کرسکیں۔ گھر کی تزئین و آرائش میں مصروف رہیں۔ بچوں کے معاملات میں آپ کو غیر ضروری توجہ کی ضرورت ہو۔ آپ کی خود اعتمادی اور مقناطیسی شخصیت آپ کی سماجی شہرت میں معاون ثابت ہو۔

**سعد تواریخ:** 8,13,18,23,28 ستمبر **نحس تواریخ** 3,11,25 ستمبر

